

# رسائل و فضائل شعبان والرمضان

مع

# احکام التراویح ولیلۃ القدر






مرتب:
صاحبزادہ پیر سید محمد مصطفیٰ اشرف رضوی
ایم اے فاضل علوم اسلامیہ
امیر مرکزی دار العلوم حزب الاحناف

ناشر: شعبہ تبلیغ مرکزی دار العلوم حزب الاحناف
گنج بخش روڈ
لاہور

# مسائل و فضائل شعبان والرمضان

مع

# احکام التراویح ولیلۃ القدر

اور محافل مقدسہ میں چراغاں کرنے کا ثبوت اور مخالفین کے اوہام وشکوک کا مکمل ازالہ

صاحبزادہ پیر سید مصطفٰی اشرف رضوی

ایم اے فاضل علوم اسلامیہ شہادۃ العالمیہ

امیر مرکزی دارالعلوم حزب الاحناف ○ لاہور



رضوان کتب خانہ

گنج بخش روڈ لاہور

Cell: 0300-8038838, 0300-9492310

Tel: 042-37114729

Web: www.hizbulahnaf.com

نام کتاب ........ رسائل فضائل شعبان و رمضان

مرتب ........ صاحبزادہ پیر سید مصطفیٰ اشرف رضوی (ایم-اے)

امیر مرکزی دار العلوم حزب الاحناف لاہور

پروف ریڈنگ ........ عبدالرحمن رضا قادری

صفحات ........ 136

کمپوزنگ ........ غلام یٰسین خاں

ناشر ........ شعبہ تبلیغ مرکزی دار العلوم حزب الاحناف لاہور

ہدیہ ........ 100

ملنے کا پتہ

**رضوان کتب خانہ**

شعبہ تبلیغ مرکزی دار العلوم حزب الاحناف گنج بخش روڈ، لاہور

فون: 042-37114729,0300-8038838

بفیضان کرم:

خلیفہ و تلمیذ شاہ فضل الرحمٰن گنج مراد آبادی

حضرت علامہ ابو محمد سید محمد دیدار علی شاہ رضوی مشہدی قدس سرہ العزیز

بانی مرکزی دار العلوم حزب الاحناف لاہور

خلیفہ اعلیٰ حضرت بریلوی امام اہلسنت سراج الفقہاء مفتی اعظم

حضرت علامہ ابو البرکات سید احمد قادری رضوی مشہدی قدس سرہ العزیز

بانی و امیر مرکزی دار العلوم حزب الاحناف لاہور

خلیفہ اعلیٰ حضرت بریلوی امام اہلسنت مجاہد تحریک ختم نبوت مفسر القرآن

حضرت علامہ ابو الحسنات سید محمد احمد قادری رضوی مشہدی قدس سرہ العزیز

آل نبی و اولاد علی خانوادہ امام علی رضا گل نایاب از ابو البرکات

حضرت علامہ صاحبزادہ پیر سید مسعود احمد رضوی مشہدی

مسند نشین آستانہ عالیہ قادریہ اشرفیہ برکاتیہ مرکزی دار العلوم حزب الاحناف لاہور

بفیضان نظر:

صاحبزادہ پیر سید مصطفیٰ اشرف رضوی ایم اے فاضل علوم اسلامیہ

امیر مرکزی دار العلوم حزب الاحناف لاہور

# فہرست

# فضائل شعبان المعظم و الرمضان

مع

# احکام التراویح و لیلۃ القدر

اور محافل مقدسہ میں چراغاں کرنے کا ثبوت اور مخالفین کے اوہام و شکوک کا مکمل ازالہ

تصنیف لطیف

خلیفہ و تلمیذ شاہ فضل الرحمٰن گنج مراد آبادی

حضرت علامہ ابو محمد سید محمد دیدار علی شاہ رضوی مشہدی قدس سرہ العزیز

بانی مرکزی دار العلوم حزب الاحناف لاہور

باہتمام

صاحبزادہ پیر سید مصطفٰے اشرف رضوی ایم اے

امیر مرکزی دار العلوم حزب الاحناف ○ لاہور



رضوان کتب خانہ

گنج بخش روڈ لاہور

Cell: 0300-8038838, 0300-9492310
Tel: 042-37114729
Web: www.hizbulahnaf.com




| | |
|---|---|
| مَوْلَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمًا اَبَدًا | عَلٰی حَبِیْبِكَ خَیْرِ الْخَلْقِ كُلِّهِمِ |
| هُوَ الْحَبِیْبُ الَّذِیْ تُرْجٰی شَفَاعَتُهٗ | لِكُلِّ هَوْلٍ مِّنَ الْاَهْوَالِ مُقْتَحِمِ |
| مُحَمَّدٌ سَیِّدُ الْكَوْنَیْنِ وَالثَّقَلَیْنِ | وَالْفَرِیْقَیْنِ مِنْ عُرْبٍ وَّمِنْ عَجَمِ |
| فَاِنَّ مِنْ جُوْدِكَ الدُّنْیَا وَضَرَّتَهَا | وَمِنْ عُلُوْمِكَ عِلْمَ اللَّوْحِ وَالْقَلَمِ |





رضوان کتب خانہ

گنج بخش روڈ لاہور

Cell: 0300-8038838, 0300-9492310

Tel: 042-37114729

Web: www.hizbulahnaf.com




# تعارف مصنف

## امام المحدثین حضرت علامہ مولانا

## ابو محمد سیّد محمد دیدار علی شاہ محدث الوری رضی اللہ عنہما

۲۲ رجب المرجب

### ولادت باسعادت

مرجع الفقہاء والمحدثین مولانا ابو محمد سیّد محمد دیدار علی شاہ ابن سیّد نجف علی ۱۲۷۳ھ/۱۸۵۶ء بروز پیر محلہ نواب پورہ الور میں پیدا ہوئے۔ آپ کے عمِ مکرم باخدا بزرگ مولانا سیّد نثار علی شاہ انے آپ کی ولادت سے قبل آپ کی والدہ ماجدہ کو بشارت دیتے ہوئے فرمایا:

''بیٹی! تیرے ہاں ایک لڑکا پیدا ہوگا جو دینِ مصطفوی کو روشن کرے گا اس کا نام دیدار علی رکھنا''۔

آپ کا سلسلۂ نسب حضرت امام موسیٰ رضا b تک پہنچتا ہے۔ آپ کے آباؤ اجداد مشہد سے ہندوستان آئے اور الور میں قیام پذیر ہوئے۔

### تعلیم

آپ نے صرف ونحو کی ابتدائی کتابیں الور میں مولانا قمر الدین سے پڑھیں' مولانا کرامت اللہ خاں سے دہلی میں درسی کتابوں اور دورۂ حدیث کی تکمیل کی۔ فقہ ومنطق کی تحصیل مولانا ارشاد حسین رام پوری سے کی' سندِ حدیث

مولانا احمد علی محدث سہارنپوری اور حضرت مولانا شاہ فضل الرحمٰن گنج مراد آبادی سے حاصل کی۔ حضرت شیخ الاسلام پیر سیّد مہر علی شاہ گولڑوی اور مولانا وصی احمد محدث سورتی آپ کے ہم درس تھے۔

آپ سلسلۂ نقشبندیہ میں حضرت مولانا فضل الرحمٰن گنج مراد آبادی کے مرید اور خلیفہ تھے، سلسلۂ چشتیہ میں حضرت مولانا سیّد علی حسین کچھوچھوی اور سلسلۂ قادریہ میں اعلیٰ حضرت امام احمد رضا بریلوی i کے خلیفۂ مجاز ہوئے۔

حضرت مولانا سیّد دیدار علی شاہ اور صدر الافاضل مولانا سیّد محمد نعیم الدین مراد آبادی کے درمیان بڑے گہرے دوستانہ مراسم تھے۔ ایک مرتبہ حضرت صدر الافاضل نے اعلیٰ حضرت امام احمد رضا بریلوی i کا ذکر کیا اور ملاقات کی رغبت دلائی۔ حضرت سیّد المحدثین نے فرمایا:

’’بھائی مجھے ان سے کچھ حجاب سا آتا ہے، وہ پٹھان خاندان سے تعلق رکھتے ہیں اور سنا ہے، طبیعت سخت ہے‘‘۔

لیکن حضرت صدر الافاضل دوستانہ روابط کی بناء پر بریلی شریف لے ہی گئے، ملاقات ہوئی تو حضرت مولانا نے عرض کی حضور مزاج کیسے ہیں؟ اعلیٰ حضرت نے فرمایا:

’’بھائی کیا پوچھتے ہو پٹھان ذات ہوں، طبیعت کا سخت ہوں‘‘۔

کشف کی یہ کیفیت دیکھ کر مولانا کی آنکھوں میں آنسو آ گئے، سرِ عقیدت نیازمندی سے جھکا دیا اس طرح بارگاہِ رضوی سے نہ ٹوٹنے والا تعلق قائم ہوگیا۔

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا بریلوی i نے حضرت مولانا سیّد دیدار علی شاہ i اور آپ کے قابلِ صد فخر فرزند مفتیٔ اعظم پاکستان مولانا سیّد ابوالبرکات i کو تمام کتب فقہ حنفی کی روایت کی اجازت فرمائی اور اجازت و خلافت عطا فرماتے ہوئے تمام



اوراد و وظائف کی اجازت فرمائی۔ تکمیل علوم کے بعد ایک سال مدرسہ اشاعت العلوم، رام پور میں رہے۔

۱۳۰۷ھ میں الور میں قوت الاسلام کے نام سے ایک دارالعلوم قائم کیا پھر لاہور تشریف لا کر جامعہ نعمانیہ میں فرائض تدریس انجام دیتے رہے۔ ۱۳۳۴ھ/۱۹۱۶ء میں علامہ مولانا ارشاد حسین رامپوری کے ایماء پر آگرہ میں شاہی مسجد کے خطیب اور مفتی کی حیثیت سے تشریف لے گئے۔ ۱۳۴۰ھ/۱۹۲۲ء میں دوبارہ لاہور تشریف لائے اور مسجد وزیر خاں میں خطابت کے ساتھ درس و تدریس کا سلسلہ شروع کیا۔ ۱۳۴۳ھ/ ۱۹۲۵ء میں مرکزی انجمن حزب الاحناف قائم کی اور دارالعلوم حزب الاحناف کی بنیاد رکھی جہاں سے سینکڑوں علماء، فضلاء اور مدرسین پیدا ہوئے۔ آج پاکستان کا شاید ہی کوئی شہر یا دیہات ہوگا جہاں دارالعلوم حزب الاحناف کے فارغ التحصیل علماء دینی خدمات انجام نہ دے رہے ہوں۔

حضرت کی ذات ستودہ صفات محتاج تعارف نہیں، بے باکی اور حق گوئی آپ کی طبیعتِ ثانیہ بن چکی تھی، مخالفتوں کے طوفان آپ کے پائے ثبات کو جنبش نہ دے سکے، دنیا کی کوئی طاقت انہیں مرعوب نہ کر سکتی تھی، علم و فضل کے تو گویا سمندر تھے، کسی مسئلے پر گفتگو شروع کرتے تو گھنٹوں بیان جاری رہتا۔ سورۂ فاتحہ کا درس ایک سال میں ختم ہوا۔ آپ کے خلوص و ایثار، زہد و تقویٰ، سادگی اور اخلاقِ عالیہ کے مخالف و موافق سبھی معترف تھے۔ سنیت اور حنفیت کے تحفظ اور فروغ کیلئے آپ نے نہایت اہم خدمات انجام دیں، غازی کشمیر مولانا سیّد ابوالحسنات قادری i صدر جمعیت علماء پاکستان (i) اور مفتی اعظم پاکستان حضرت مولانا ابوالبرکات سیّد احمد شیخ الحدیث دارالعلوم حزب الاحناف لاہور i آپ ہی کے فضل و کمال کے عکس جمیل ہیں، آپ عربی، اُردو اور فارسی میں شعر بھی کہتے تھے، آپ کے

دیوان پختگی کلام پر شاہد ہیں۔

ہندو پاک میں آپ کی انتھک تدریسی کاوشوں کی بدولت بیشمار تلامذہ نے آپ سے علومِ دینیہ کی تعلیم پائی' آپ کے صاحبزادگان کے علاوہ چند تلامذہ کے نام یہ ہیں۔

۱) مولانا ارشاد علی الوری مرحوم
۲) مولانا رکن الدین الوری نقشبندی
۳) مولانا محمد اسلم جلال آبادی
۴) مولانا عبدالحق ولایتی
۵) مولانا عبدالرحمٰن ولایتی
۶) مولانا سیّد فضل شاہ (پنجابی)
۷) مولانا فیض اللہ خاں ہوتی مردان
۸) مولانا محی الاسلام بہاولپوری
۹) مولانا عبدالقیوم ہزاروی
۱۰) مولانا سیّد منور علی شاہ
۱۱) مولانا محمد رمضان بلوچستانی
۱۲) مولانا غلام محی الدین کاغانی
۱۳) مولانا محمد رمضان لسبیلہ' سندھ
۱۴) مولانا شفیق الرحمٰن پشاور
۱۵) فضل حسین، معین الدین پور گجرات
۱۶) مولانا عبدالعزیز' الگوں
۱۷) مولانا زین الدین الوری
۱۸) مولانا عبدالقیوم الوری
۱۹) مولانا عبدالرحیم الوری
۲۰) مولانا عبدالجلیل جالندھری
۲۱) مولانا محمد غوث ملتانی۔
۲۲) مولانا محمد مہر الدین مدظلہ العالی شیخ الحدیث جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور۔
۲۳) مولانا ابوالخیر محمد نور اللہ نعیمی (بانی و مہتمم دارالعلوم حنفیہ فریدیہ بصیر پور۔
۲۴) مولانا عبدالعزیز بورے والا۔

آپ نے محققانہ تصانیف کا ذخیرہ یادگار چھوڑا ہے' بعض تصانیف کے نام یہ ہیں۔

۱) تفسیر میزان الادیان (مقدمہ وتفسیر سورۂ فاتحہ)



۲) ہدایۃ الغوی درر دِ روافض
۳) رسول الکلام
۴) تحقیق المسائل
۵) ہدایۃ الطریق
۶) سلوک قادریہ
۷) علاماتِ وہابیہ
۸) فضائلِ رمضان
۹) فضائلِ شعبان
۱۰) الاستغاثہ من اولیاء اللہ عین الاستغاثہ من اللہ
۱۱) دیوان دیدار علی فارسی
۱۲) دیوان دیدار علی اُردو

۲۲ رجب المرجب ۲۰ اکتوبر ۱۳۵۳ھ/۱۹۳۵ء کو اپنے رب کریم کے دربار میں حاضر ہوئے اور جامع مسجد سیّد دیدار علی شاہ اندرون دہلی دروازہ لاہور میں دفن ہوئے' مولانا ابوالحسنات نے قطعۂ تاریخ وصال کہا جس کا تاریخی شعر یہ ہے۔

حافظ پسِ سرکوبیٔ اعداءِ شریعت
"دیدار علی یافتہ دیدارِ علی را"

۵۴ ھ ۱۳



# فضائل الشعبان مع احکام التراویح

# ولیلۃ القدر والرمضان

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

ہزار ہزار شکر اور حمد بے انتہاء اس خالقِ اکبر کو سزاوار اور زیبا ہے جس نے اپنے حبیب اکرم، نبی مکرم کو سردارِ کُل انبیاء کا بنایا اور دائرہ نبوت ان پر ختم فرمایا اور بے انتہاء رحمتیں اس رحیم وکریم کے اس محبوبِ خدا، خاتم الانبیاء ﷺ آلہ المجتبیٰ وصحبہ المقتدیٰ پر نازل ہو جن کے طفیل سے اللہ جَلَّ شَانُہٗ نے ہم کو اپنے نعمت ہائے گوناگوں سے سرفراز اور ممتاز کیا اور من جُملہ ان کے شعبان ورمضان وہ بابرکت مہینے ہم کو عطا فرمائے جن کی تمام مہینوں کی عبادت سے افضل ہے۔ اللہ جَلَّ شَانُہٗ ہم کو تمام اُمتِ مرحومہ کو توفیقِ عمل عطا فرمائے اور اس رسالہ سے جس کا نام ''فضائل الشعبان'' ہے تمام مسلمانوں کو فیض یاب کرے اور مجھ ہیچمدان سے اس خدمت کو قبول فرمائے۔

وَهَا اَنَا اَشْرَعُ فِی الْمَقْصُوْدِ وَهُوَ نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ الْمَعْبُوْدُ وَفِی الْمُنْتَخَبِ عَنْ عَائِشَةِ الصِّدِیْقَةِ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّم لَمْ یَکُنْ یَصُوْمُ فِی شَهْرٍ مِّنَ السَّنَةِ اَکْثَرَ مِنْ صِیَامِهٖ مِنْ شَعْبَانَ فَاِنَّهٗ کَانَ یَصُوْمُ شَعْبَانَ کُلَّهٗ وَکَانَ یَقُوْلُ خُذُوْا مِنَ الْعَمَلِ مَا تُطِیْقُوْنَ فَاِنَّ اللّٰهَ لَا یَمَلُّ حَتّٰی تَمَلُّوْا وَاِنَّهٗ کَانَ اَحَبَّ الصَّلٰوةِ اِلَیْهِ مَادُوْوِمَ عَلَیْهَا وَاِنْ قَلَّتْ رَوَاهُ ابن زَنْجَوَیْهِ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهَا اَنَّ



امراۃ ذُکِرَتْ لها اَنَّها تَصُوْمُ رَجَبَ فَقَالَتْ اِنْ کُنْتِ صَائِمَةً شَهْرًا اِلَّا مَهَالَةَ فَعَلَیْکِ بِشَعْبَانَ فَاِنَّ فِیْهِ الْفَضْلَ رَوَاه ابن زَنْجَوَیْه عَنْ اُسَامَةَ بْنِ زَیْدٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قُلْتُ یَارَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لَمْ اَرَکَ تَصُوْمُ مِنْ شَهْرٍ مِنَ الشُّهُوْرِ مَا تَصُوْمُ مِنْ شَعْبَانَ قَالَ ذَاکَ شَهْرٌ یَغْفُلُ النَّاسُ عَنْهُ بَیْنَ رَجَبَ وَرَمْضَانَ وَهُوَ شَهْرٌ یُرْفَعُ فِیْهِ الْاَعْمَالُ اِلٰی رَبِّ الْعَالَمِیْنَ فَاُحِبُّ اَنْ یُرْفَعَ عَمَلِیْ وَاَنَا صَائِمٌ عَنْ اَبِی بَکْرِ بْنِ اَبِیْ شَیْبَةَ وَابْنِ زَنْجَوَیْهِ مُسْنَدِ اَبِیْ یَعْلٰی وَابْنِ عَاصِمٍ وَالْبَاوَرْدِیِّ وَاَخْرَجَ الشَّیْخُ عَبْدُ الْحَقِّ الْمُحَدِّثُ الدِّهْلَوِیُّ رَحِمَهُ اللّٰهُ عَلَیْهِ فِیْ مَا ثَبَتَ بِالسُّنَّةِ بِرِوَایَةِ ابْنِ اَبِی الدُّنْیَا عَنْ عَطَاءِ بْنِ یَسَارٍ قَالَ اِذَا کَانَ لَیْلَةُ النِّصْفِ مِنْ شَعْبَانَ دُفِعَ اِلٰی مَلَکِ الْمَوْتِ صَحِیْفَةٌ فَیُقَالُ اَقْبِضْ مَنْ فِیْ هٰذِهِ الصَّحِیْفَةِ فَاِنَّ الْعَبْدَ لَیَغْرِسُ الْغِرَاسَ وَیَنْکِحُ الْاَزْوَاجَ وَیَبْنِی الْبُنْیَانَ وَاَنَّ اسْمَهٗ قَدْ نُسِخَ فِی الْمَوْتٰی وَرَوَی الدَّیْلَمِیُّ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ تُقْطَعُ الْاٰجَالُ مِنْ شَعْبَانَ اِلٰی شَعْبَانَ حَتّٰی اَنَّ الرَّجُلَ لَیَنْکِحُ وَیُوْلَدُ لَهٗ وَقَدْ خَرَجَ اسْمُهٗ فِی الْمَوْتٰی وَعَنْ اَبِیْ بَکْرِنِ الصِّدِّیْقِ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ قَالَ یَنْزِلُ اللّٰهُ تَعَالٰی اِلَی السَّمَاءِ الدُّنْیَا لَیْلَةَ النِّصْفِ مِنْ شَعْبَانَ فَیُغْفِرُ لِکُلِّ شَیْءٍ اِلَّا رَجُلٌ مُشْرِکٌ اَوْ فِیْ قَلْبِهٖ شَحْنَاءُ رَوَاهُ الْبَیْهَقِیُّ وَعَنْ عَلِیٍّ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ اِذَا کَانَ لَیْلَةُ النِّصْفِ مِنْ شَعْبَانَ فَقُوْمُوْا لَیْلَهَا وَصُوْمُوْا نَهَارَهَا فَاِنَّ اللّٰهَ یَنْزِلُ فِیْهَا لِغُرُوْبِ الشَّمْسِ اِلَی السَّمَاءِ الدُّنْیَا فَیَقُوْلُ اَلَا مِنْ مُسْتَغْفِرٍ فَاَغْفِرَ لَهٗ اَلَا مِنْ مُسْتَرْزِقٍ فَاَرْزُقَهٗ اَلَا مِنْ مُبْتَلًی فَاُعَافِیَهٗ قَالَ الشَّیْخُ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی

عَنْهُ نُزُوْلُ اللّٰهِ تَعَالٰى اِلَى السَّمَاءِ الدُّنْيَا يَكُوْنُ فِىْ كُلِّ لَيْلَةٍ لٰكِنْ يَخْتَصُّ بِالثُّلُثِ الْاٰخِيْرِ وَلَا يَنْحَصِرُ ذَالِكَ فِى الثُّلُثِ الْاٰخِيْرِ وَهٰذَا مِنْ فَضْلِ هٰذِهِ اللَّيْلَةِ وَفِى الْحَدِيْثِ اِنَّ اللّٰهَ اَعَدَّ لِعِبَادِهٖ فِىْ هٰذِهِ اللَّيْلَةِ عَطَاءً عَظِيْمًا لَمْ يَعْلَمْنَا بِهٖ لِقَوْلِهٖ ﷺ اَلَا كَذَا حَتّٰى يَطْلَعَ الْفَجْرُ كَذَا قَالُوْ وَعَنْ نَوْفِلِ الْبَكَالِىْ اَنَّ عَلِيًّا خَرَجَ لَيْلَةً فِى النِّصْفِ مِنْ شَعْبَانَ فَاَكْثَرَ الْخُرُوْجَ فِيْهَا يَنْظُرُ اِلَى السَّمَاءِ الدُّنْيَا فَقَالَ اَنَّ دَاؤدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ خَرَجَ لَيْلَةً فِىْ مِثْلِ هٰذِهِ السَّاعَةِ فَيَنْظُرُ اِلَى السَّمَآءِ فَقَالَ اِنَّ هٰذِهِ السَّاعَةَ مَا دَعَا اللّٰهَ فِيْهَا اَحَدٌ اِلَّا اَجَابَهٗ وَلَا اِسْتَغْفَرَهٗ اَحَدٌ فِىْ هٰذِهِ اللَّيْلَةِ اِلَّا غَفَرَهٗ مَالَمْ يَكُنْ عِشَارًا اَوْ سَاحِرًا اَوْ كَاهِنًا اَوْ عَرِيْفًا اَوْ شُرْطِيًّا اَوْ جَابِيًا اَوْ صَاحِبَ كُوْبَةٍ اَوْ عَرْطِيَةٍ قَالَ نَوفَلُ اَلْكُوْبَةُ وَالْعَرْطَبَةُ وَاطُّنْبُوْرُ فِىْ حَدِيْثٍ اِنَّ اللّٰهَ لَيَطْلَعُ فِىْ لَيْلَةِ النِّصْفِ مِنْ شَعْبَانَ فَيَغْفِرُ لِجَمِيْعِ خَلْقِهٖ اِلَّا لِمُشْرِكٍ اَوْ مُشَاحِنٍ رَوَاهُ بْنُ مَاجَةَ عَنْ اَبِىْ مُوْسٰى الْاَشْعَرِىِّ رَضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ وروى سعيد بن منصور عَنْ عَطَاءِ بْنِ يَسَارٍ يَنْزِلُ اللّٰهُ فِيْهَا اِلَى السَّمَآءِ الدُّنْيَا فَيَغْفِرُ لِعِبَادِهٖ كُلِّهِمْ اِلَّا لِمُشْرِكٍ اَوْ مُشَاحِنٍ اَوْ قَاطِعِ رَحِمٍ وروى البيهقى عَنْ مَعَاذِبْنِ جَبَلٍ يَطْلَعُ اللّٰهُ لَيْلَةَ النِّصْفِ مِنْ شَعْبَانَ يَغْفِرُ لِجَمِيْعِ خَلْقِهٖ اِلَّا لِمُشْرِكٍ اَوْ مُشَاحِنٍ.

## منتخب کنز العمال میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے ہے فرماتی ہیں:

کہ رسول اللہ ﷺ کسی مہینے میں بارہ مہینوں سے اس قدر زیادہ روزے نہیں رکھتے تھے جس کثرت سے شعبان میں روزے رکھتے تھے اور تقریباً پورے مہینے کے روزے رکھتے تھے اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو فرماتے بقدر طاقت نیک عمل شروع



کرو۔ اللہ کسی کو طاقت سے زیادہ تکلیف نہیں دیتا جب تک وہ اپنے اوپر لازم نہ کر لے اور اللہ کو وہ نماز (نفل) زیادہ پیاری ہے جو ہمیشہ نبھا سکے گو کم ہو۔

ایک عورت رجب میں روزے رکھتی تھی حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا ''اگر تجھ کو مہینے کے روزے رکھنے ہی ہیں تو شعبان کے رکھ کہ اس ماہ میں زیادہ فضیلت ہے'' یہ دونوں حدیث ابن زنجویہ سے منقول ہیں۔

حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہما سے مروی ہے فرماتے ہیں: میں نے رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا کہ شعبان سے زیادہ کسی مہینے میں، میں نے روزے رکھتے نہیں دیکھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا ''یہ مہینہ رجب اور رمضان کے درمیان میں ہے، لوگ اس سے غافل ہیں، اس میں اعمال حضور جناب باری میں پیش ہوتے ہیں، میں چاہتا ہوں کہ میرے عمل روزہ کی حالت میں پیش ہوں''

حضرت ابوبکر بن ابی شیبہ وابن زنجویہ اور مسند ابویعلی اور ابن ابی عاصم اور باوروی سے یہ حدیث منقول ہے۔

شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ ''ماثبت بالسنۃ'' میں بروایت ابن ابی الدنیا عطاء بن یسار سے روایت فرماتے ہیں کہ حضور سرور عالم ﷺ نے فرمایا:

''جب شعبان کی پندرھویں شب (جو چودہ تاریخ کے بعد آتی ہے) ہوتی ہے۔ اس شعبان سے اگلے شعبان تک مرنے والوں کا دفتر حضرت ملک الموت کو دیا جاتا ہے کہ اس سال فلاں فلاں وقت ان کی جان قبض کرنا پھر یہاں آدمی بیاہ کرتا ہے، مکان بناتا ہے حالانکہ اس سال کے مردوں سے ہوتا ہے''۔ اسی مضمون کی حدیث دیلمی سے منقول ہے۔

حضرت سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آنحضرت ﷺ نے

فرمایا کہ پندرھویں رات شعبان کو (جو چودھویں، پندرھویں تاریخ کے درمیان ہوتی ہے) اللہ جَلَّ شَانُہٗ آسمانِ دُنیا کی طرف اُترتا ہے (یعنی تجلی خاص فرماتا ہے) اور تمام بدکاروں کو بخش دیتا ہے مگر مشرک کو اور جو دو مسلمان آپس میں دلی بغض رکھیں وہ نہیں بخشے جاتے۔

فائدہ: لہٰذا تما مسلمان سُنی مقلد مرد و عورتوں کو لازم ہے کہ آپس میں جس طرح ممکن ہو، صلح کر لیں اور بغضِ دنیاوی دل میں نہ رکھیں۔ اس واسطے کہ بوجہ مخالفتِ دین اللہ کے واسطے بغض رکھنا تو عین ایمان ہے۔ مرزائی، چکرالوی، وہابی، رافضی، خارجی، گاندھویوں سے بغض اللہ کے واسطے لازم ہے نہ کہ بوجہ دنیوی مخالفت کے۔

سیّدنا علی کرم اللہ وجہہ سے مروی ہیں، فرمایا رسول اللہ ﷺ نے "جب پندرھویں رات شعبان کی آئے، رات کو نفلیں پڑھو اور پندرھویں تاریخ صبح کو روزہ رکھو اس واسطے کہ چودھویں کو آفتاب غروب ہوتے ہی آسمانِ دُنیا کی طرف اللہ جَلَّ شَانُہٗ تجلی خاص فرماتا ہے اور فرماتا ہے کہ ہے کوئی بخشش مانگنے والا، اُس کے گناہ بخش دوں، ہے کوئی رزق طلب کرنے والا کہ اس کو رزق دوں، ہے کوئی مُبتلاءِ بَلاء کہ عافیت دوں حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ بعد نقل احادیثِ مذکورہ تحریر فرماتے ہیں کہ یوں تو ہر روز بلا ناغہ پچھلی تہائی رات کو جب روایاتِ صحیحہ یہ کرم اللہ کا ہوتا ہی رہتا ہے، مگر پندرھویں رات شعبان کو یہ کرم ساری ہی رات غروبِ آفتاب تک ہوتا رہتا ہے اور ایک حدیث میں آیا ہے کہ بے حد اس رات میں اللہ کا کرم ہوتا ہے۔

نوفل بکالی سے مروی ہے بروایت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کہ پندرھویں رات شعبان کو حضرت علی کرم اللہ وجہہ، کثرت سے آسمان کی طرف مکان سے نکل نکل کر دیکھتے تھے۔ پھر فرمایا کہ داؤد علیہ السلام نے ایسی ہی گھڑی میں گھر سے نکل کر



آسمان کی طرف دیکھ کر فرمایا کہ اس گھڑی میں جو اللہ سے کوئی مانگے اللہ قبول ہی فرماتا ہے اور جو بخشش طلب کرے، اس کو اللہ بخش ہی دیتا ہے۔ اگر وہ ظالم چنگی والا اور جادوگر اور بذریعہ شیاطین غیب کی باتیں بتانے والا اور چودھری کسی قوم کا یا حاکم اور خفیہ پولیس کا آدمی اور کرایہ اوقاف کا وصول کرنے والا نہ ہو (اس واسطے کہ اکثر یہ لوگ ظلم اور حقوق العباد سے بہت کم بچ سکتے ہیں۔

لہٰذا بصورت عدم عدل و انصاف یہ نہیں بخشے جاتے) اور ڈھولک اور ستار طنبور بجانے والا اور جواری بھی اس رات نہیں بخشا جاتا۔

اور سعد بن منصور، عطاء بن یسار رضی اللہ عنھم سے روایت کرتے ہیں کہ اللہ جَلَّ شَانُہٗ اس رات میں آسمانِ دُنیا کہ طرف توجہ خاص فرماتا ہے اور اپنے تمام بندوں کو بخش دیتا ہے۔ سواء مُشرک اور باہمی دُنیوی بُغض و کینے والے اور تعلق رشتے داری قطع کرنے والی کی بوجہ بخل یا دنیوی جھگڑوں کے" اور یہی مضمون حدیث بیہقی کا ہے۔

اور نزہۃ المجالس میں آنحضرت ﷺ سے مروی ہے کہ اپنے بدنوں کو ماہ شعبان کے روزے رکھ کر رمضان کے واسطے پاک کر لو، کوئی مومن شعبان کی کسی ہی تاریخ میں تین روزے رکھ کر کئی بار وقت افطار درود نہیں پڑھتا مگر اللہ اس کے پہلے گناہ بخش دیتا ہے اور اس کے رزق میں برکت کرتا اور فرمایا کہ مجھ کو جبرائیل علیہ السلام نے خبر دی ہے کہ اللہ اس مہینے میں تین سو رحمت کے دروازے اپنے بندوں پر کھلے رکھتا ہے اور نیز نزہۃ المجالس میں ہے۔ بحوالہ اقناع کہ جبرائیل علیہ السلام شب برات یعنی پندرہویں شعبان کو میرے پاس آئے اور فرمایا کہ اے محمد ﷺ اس رات میں زیادہ عبادت میں کوشش کرو اس واسطے کہ اس رات میں حاجت پوری کی جاتی ہیں۔

یہ سُن کر حضور رسالت مآب ﷺ مصروفِ کوشش تھے کہ دوبارہ جبرائیلؑ

حاضر ہوئے اور عرض کی کہ اپنی اُمت کو یہ خوشخبری سُنا دو کہ اللہ جلّ شانہٗ اس رات میں سوائے مُشرک کے آپ کی تمام اُمت کو بخش دیتا ہے۔

پھر عرض کیا آسمان کی طرف دیکھئے۔ حضور ﷺ فرماتے ہیں کہ میں نے دیکھا کے جنت کے اور ایک روایت میں ہے کہ آسمان کے دروازے کُھلے ہوئے تھے اوّل دروازے پر ایک فرشتہ یہ منادی کر رہا تھا کہ اس رات میں رکوع کرنے والوں کو خوشخبری ہو اور دوسرے دروازے پر یہ آواز بلند تھی کہ اس رات کے سجدہ کرنے والوں کو بشارت ہو اور تیسرے دروازے پر یہ ندا تھی کہ اس رات کے دُعا مانگنے والوں کو مبارک باد اور چوتھے دروازے پر یہ صدا تھی کہ خوف خدا سے اس رات کے رونے والوں کو بشارت اور پانچویں دروازے پر فرشتہ یہ کہہ رہا تھا کہ اس رات میں نیک عمل کرنے والوں کو مُودہ اور چھٹے دروازے پر یہ صدائے کرم تھی کہ کوئی سائل ہے جس کا سوال پورا کیا جائے اور ساتویں دروازے پر یہ نداء مغفرت تھی کہ کوئی طالب مغفرت ہے کہ وہ بخش دیا جائے۔

میں نے کہا جبرائیل علیہ السلام سے یہ دروازے کب تک کھلے رہیں گے؟ عرض کیا فجر تک۔

پھر کہا قبیلہ بنی کلب کی (جس سے زیادہ کوئی بھیڑ بکری نہیں رکھتا) بھیڑ بکریوں کے برابر اللہ جل شانہ اس رات میں جو آگ سے جلائے جانے والے عذاب میں مبتلا ہیں ان کو عذاب آتش سے آزاد فرماتا ہے۔

یہ کل مضمون نزہۃ المجالس کا ہے اور علاوہ نزہۃ المجالس کے حدیث مشکوٰۃ شریف میں بروایت ترمذی و ابنِ ماجہ حضرت سیدنا عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے اس طرح مروی ہے کہ فرمایا رسول ﷺ نے "نصف شعبان یعنی پندرھویں شب شعبان کو خداوند کریم آسمان دُنیا کی طرف نزولِ خاص فرماتا ہے اور قبیلہ کلب کی بکریوں کے با



لوں سے بھی زیادہ آدمیوں کو بخش دیتا ہے۔ اور آخر باب قیام رمضان مشکوٰۃ شریف میں حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے بحوالہ ابنِ ماجہ اور عبداللہ بن عمرو ابن العاص رضی اللہ عنہ سے بحوالہ مسند احمد ابن حنبل رضی اللہ عنہ مروی ہے۔

آنحضرت ﷺ سے کہ شب نصف شعبان یعنی پندرھویں شب شعبان کو اللہ جل شانہ نظرِ رحمت سے اپنی مخلوق کو دیکھتا ہے اور تمام مخلوق کو بخش دیتا ہے، سوائے مشرک کے اور اس شخص کے جو کسی مسلمان سے کینہ رکھتا ہو۔ اور ایک روایت میں ہے سوائے اس شخص کے جو کسی کو ناحق مار ڈالے۔

لہٰذا تمام مسلمانوں پر لازم ہے کہ پندرھویں شب شعبان سے پہلے تمام گناہوں سے توبہ کر کے جس میں باہم دشمنی ہو، مرد ہوں، خواہ عورتیں باہم صلح کر کے باہم شیر و شکر ہو جائیں اور اپنے دلوں کو باہمی بغض و عداوت اور کینہ سے پاک کر لیں اور ایسی مُتبرک رات کی فضیلتوں سے محروم نہ رہیں۔ نہیں معلوم کہ اگلے شعبان تک زندہ رہیں یا نہ رہیں اور چونکہ اس رات میں بموجب تفاسیرِ معتبرہ اور روایتِ صحیحہ ترقی رزق اور تنگی قحط و ارزانی صحت و تندرستی موت اور بلا اور وباء وغیرہ جو کچھ اس سال میں مقدر ہے ہر شخص کے حق میں اس کے احکام ان فرشتوں کے نام جو ان کاموں پر معین ہیں، جاری ہوتے ہیں۔ کھیل کود، آتش بازی، فضول خرچی، اسراف بیجا میں مشغول رہ کر دُعاء دَفع بلا و ترقی رزق اور طلب مغفرت اور دُعاء مغفرت اموات اور خیر و خیرات و دَفع صدقات سے غافل نہ رہیں اور زیادہ تر یہ دُعاء ماثورہ پڑھتے رہیں۔

اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ عَفُوٌّ تُحِبُّ الْعَفْوَ فَاعْفُ عَنَّا

(مشکوٰۃ کتاب الصوم باب لیلۃ القدر دوسری فصل)

اور یہ نماز جو اکثر مشائخ طریقت سے مروی و ماثور ہے اور احیاء العلوم میں بھی

امام غزالی علیہ الرحمۃ تحریر فرماتے ہیں اس رات میں پڑھنا موجب برکات عظیم ہے۔

امام احمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ جلد ثالث مطبوعہ مصر مع الزبیدی احیاء العلوم میں تحریر فرماتے ہیں کہ پندرھویں شب شعبان میں دو دو رکعت کی نیت سے سو رکعت پڑھنا چاہیے۔ ہر رکعت میں بعد فاتحہ گیارہ گیارہ مرتبہ قل ھو اللہ خواہ پانچ سلام کے ساتھ دس رکعت پڑھیں، ہر رکعت میں سو سو بار قل ھو اللہ دونوں طرح سلف صالحین پڑھتے رہے ہیں اور موجب برکات فرماتے ہیں بعدہ، زیب قلم فرماتے ہیں کہ حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ تیس اصحاب رسول ﷺ سے مجھ کو یہ حدیث پہنچی ہے کہ جو شخص شب برات یعنی پندرھویں شب شعبان میں یہ سو رکعت یا دس رکعت پڑھتا ہے اس کی طرف ستر بار اللہ تعالی نظر رحمت سے دیکھتا ہے اور ہر نگاہ رحمت میں اس کی وہ حاجتیں پوری کرتا ہے، جن میں سے ادنیٰ حاجت مغفرت ہے۔

علامہ زبیدی رحمۃ اللہ علیہ نے اس حدیث کو شرح احیاء میں بہت سندوں سے نقل کر کے اگرچہ ان سندوں کے اعتبار سے موضوع لکھا ہے مگر ایسی کوئی حدیث نہیں نقل کی جو بواسطہ حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ تیس صحابہ سے منقول ہے۔

لہذا ان سندوں کے اعتبار سے موضوع ہونا مستلزم اس امر کا نہیں کہ جس سند سے حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ جیسے محقق اور صوفی کامل فرماتے ہیں یہ بھی موضوع ہو پھر اخیر میں علامہ زبیدی حنفی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ صالحین اولیاء اللہ سے یہ نماز اس طرح بھی منقول ہے کہ شب برات میں بعد نماز مغرب چھ رکعت نفل اس طرح پڑھنا چاہیے کہ ہر رکعت میں بعد سورۃ فاتحہ چھ چھ بار قل ھو اللہ اور ہر رکعت کے بعد سلام پھیر کر ایک بار یٰسین شریف اور بعد قرات یٰسین اول دو رکعت کے بعد کثرت سے یہ دعا مانگی جائے



اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ عَفُوٌّ تُحِبُّ الْعَفْوَ فَاعْفُ عَنَّا

بعدہ دعاء عمر میں برکت کی مانگنی چاہیئے پھر دوسری رکعت کے بعد سورۃ یٰسین پڑھ کر دعا ترقی رزق کرنا چاہیے پھر آخر شفع یعنی دو رکعت کے بعد یسین پڑھ کر دعا خاتمہ بخیر و حسن خاتمہ کرنا چاہیے صوفیا کرام فرماتے ہیں کہ جو شخص یہ چھ رکعت اس طرح پڑھے پھر جو دعا مانگے اللہ اس کو وہی عطا فرماتا ہے۔

خلاصہ کلام یہ ہے کہ یہ رات کھیل کود اور اسراف مال آتش بازی وغیرہ میں ضائع نہ کیا جائے۔

مولانا عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالی علیہ اپنی کتاب ماثبت بالسنۃ،، کے صفحہ ۲۱۴ بیان فضائل شعبان میں تحریر فرماتے ہیں کہ: ہندوستان کے اکثر شہروں میں جو اس رات کثرت چراغ جلاتے ہیں اور آتش بازی چھوڑتے ہیں اور بجز ہند کے تمام عرب و عجم مغرب وغیرہ بلاد اسلامیہ میں یہ رسم نہیں پائی جاتی۔

غالباً یہ رسم برامکہ کی ہے جو آتش پرست تھے اور بعد سلام اپنی رسم پر قائم رہے اور ان کی دیکھا دیکھی تمام مسلمان اس میں مبتلا ہو گئے ہیں۔

لہذا تمام مسلمانوں پر واجب ہے کہ اس بدعت بد کو مٹا کر اس رات عبادت اور ایصال ثواب میں مشغول رہیں اور حضور سرور عالم ﷺ اور جملہ امت مرحومہ کو ثواب طعام و کلام پہنچائیں اور دعائے مغفرت اپنے پرائے جملہ امت کے لیے کرتے رہیں اور یہ خیال نہ کریں کہ اس رات حضرت سیدنا حمزہ رضی اللہ تعالی عنہ سید الشہداء شہید ہوئے تھے اور حضور سرور عالم ﷺ کا دندان مبارک شہید ہوا تھا اور آپ نے حلوہ تناول فرمایا تھا اس واسطے حلوے پر فاتحہ ضروری ہے۔ غزوہ احد تو باتفاق مورخین ساتویں یا گیارہویں شوال کو واقع ہوا تھا۔ لہذا یہ عقیدہ کہ حلوہ ہی ہو، بدعت

ہے البتہ اگر یہ سمجھ کر حلوہ بھی فی سبیل اللہ تقسیم کیا جائے کہ آنحضرت ﷺ میٹھے سے محبت
رکھتے تھے تو مضائقہ نہیں۔ ترمذی شریف میں ہے:

كَانَ النَّبِيُّ ﷺ يُحِبُّ الْحَلْوَاءَ وَالْعَسَل

یعنی آنحضرت ﷺ میٹھی چیز اور شہد کو دوست رکھتے تھے

حق یہ ہے کہ یہ رات انعامات ایزدی سے بڑی بابرکت رات ہے؛ جس
کی عام مسلمان کچھ قدر نہیں کرتے۔

نزہۃ المجالس میں علامہ عبدالرحمٰن صفوری تحریر فرماتے ہیں روض الاذکار
میں ہے کہ سیدنا عیسی علی نبینا وعلیہ الصلوۃ والسلام کا ایک دن ایک پہاڑ پر گزر ہوا۔ ایک
پتھر دیکھا کہ جس کی کرنیں تھیں، کثرت آب وتاب سے ایک بڑا پتھر دیکھا کہ جس کی
کرنیں آفتاب سے باتیں کرتی تھیں، کثرت آب وتاب سے اس پر نگاہ نہیں ٹھہرتی
تھی۔ اس کو دیکھ کر قدرت خدا کا معائنہ کرنے لگے اور حیران رہ گئے۔ ارشاد ہوا کہ
اے عیسی کیا اس سے بھی بڑھ کر ہماری قدرت کے عجائبات دیکھنا چاہتے ہو؟ عرض کیا
: اس سے زیادہ بہتر اور کیا بات ہے؟ یہ عرض کرتے ہی وہ پتھر پھٹا اور دیکھا کہ اس کے
اندر بصورت محراب خلا ہے اور اس میں ایک بزرگ، سبز عصا ہاتھ میں، قریب ایک
درخت انگور خوشہ دار کے مشغول عبادت ہیں اور فرماتے ہیں؛؛ یہ انگور کھا لیتا ہوں اور
چار سو برس سے اسی پتھر میں عبادت میں مشغول ہوں،،

یہ سن کر حضرت سیدنا عیسی علیہ نبینا وعلیہ الصلوۃ والسلام نے جناب باری
میں یہ عرض کیا کہ میرے گمان میں تو نے اپنی مخلوقات سے افضل اس شخص سے کسی
کو نہیں پیدا کیا، ارشاد ہوا کہ امت مرحومہ محمد رسول اللہ ﷺ سے جو شخص شب برات
میں دو رکعت نفل بھی پڑھ لے گا اس کی چار سو برس کی عبادت سے افضل ہوگی یہ سن کر



حضرت عیسٰی علیہ السلام عرض کرنے لگے کہ الٰہی کیا اچھا ہوتا جو امت محمد رسول اللہ ﷺ
سے میں ہوتا چنانچہ یہ دعا سیدنا عیسٰی علیہ السلام کی مقبول ہوئی اور بعد ظہور امام مہدی
علیہ رحمۃ والرضوان بموجب احادیث صحیحہ صحیح مسلم و بخاری شریف منارہ شرقی مسجد
دمشق پر دو فرشتوں کے کاندھوں پر ہاتھ رکھے ہوئے آسمان سے نزول اجلال فرمائیں
گئے اور امام مہدی علیہ رحمۃ کے پیچھے نماز پڑھیں گے اور شریعت محمدی علیٰ
صاحبہا الصلوۃ کے موافق بہ نیابت رسول اللہ ﷺ حکمرانی فرمائیں گے۔

اور تمام مومن مسلمانوں پر لازم ہے کہ جاندار چیزوں کی تصویر کھنچوانے اور
تصاویر جاندار سے مکانات سجانے سے بھی ضرور اس شب مبارک سے پہلے توبہ کرلیں
اور جہاں تک ممکن ہو اور تکلیف مالایطاق لازم نہ آئے۔ اپنے مکانات کو نجاست
تصاویر ذی روح سے خواہ وہ اخبار ناول وغیرہ میں ہوں یا اور کسی کتاب میں اس رات
سے پہلے پاک کرلیں اس واسطے کہ جس مکان میں جاندار کی تصویر ہوتی ہے ملائکہ
رحمت نہیں آتے۔ علامہ نبہانی نے اس کے متعلق اپنی کتاب التحریر میں بہت سی
حدیثیں نقل فرمائی، جن میں سے بعض احادیث کا ترجمہ بغرض اختصار لکھا جاتا ہے۔

بخاری شریف اور مسلم شریف میں ہے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ
سے فرماتے ہیں رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں کہ سب آدمیوں میں سخت زیادہ عذاب
کے مستحق قیامت کے دن تصویر کھینچنے والے ہوں گے۔

نیز بخاری ومسلم شریف میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ ایک بار سفر سے
تشریف لائے۔ میں نے (حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا) ایسا پردہ ڈال رکھا تھا، جس
میں جان دار چیزوں کی تصویریں تھیں۔ اس کو دیکھ کر چہرہ مبارک پر تغیر پیدا ہوا۔ اور
فرمایا ''اے عائشہ (رضی اللہ عنہا) سب میں زیادہ سخت عذاب کے مستحق قیامت کے

دن اللہ کی مخلوق کے مشابہ تصویر کھینچنے والے ہوں گے''۔

لہذا میں نے اس پردے کے ایسے ٹکڑے کر کے کہ تصویر مٹ جائیں، تکئے بنالئے اور بخاری ومسلم میں ہے: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے ہے کہ آپ نے ایک ایسا قالین خریدا تھا، جس میں جانداروں کی تصویریں تھیں، اس کو دیکھ کر سرورِ عالم ﷺ دروازے سے باہر ہی کھڑے رہ گئے، میں نے آپ کی نارضگی دیکھ کر عرض کیا کہ میں اللہ اور اللہ کے رسول کی طرف توبہ کرتی ہوں۔ ایسا میں نے کیا گناہ کیا ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ''یہ قالین کیسا ہے؟'' میں نے عرض کیا کہ آپ کے بیٹھنے اور تکیہ لگا نے کو میں نے خریدا ہے، فرمایا ''ان تصویروں کے کھینچنے والے قیامت کے دن عذاب دیئے جائیں گے اور ان سے کہا جائے گا کہ ان تصویروں کو زندہ کرو اور بے شک جس گھر میں تصویر ہوتی ہے ملائک رحمت اس میں نہیں آتے۔

اور مسلم شریف میں ہے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے کہ حضرت جرائیل علیہ السلام رسول اللہ ﷺ سے ایک وقت معین پر آنے کا وعدہ کر گئے تھے مگر اس وقت نہ پہنچے۔ آپ کے دست مبارک میں عصا تھا اس کو ہاتھ سے ڈال دیا اور فرمایا کہ اللہ اور اللہ کا رسول ﷺ وعدہ خلافی نہیں فرماتا کہ یکایک آپ نے دیکھا کہ چارپائی کے نیچے کتے کا پلہ ہے۔ فرمایا یہ کب آگیا،، میں نے عرض کیا مجھے خبر نہیں۔ اس کو نکلوایا تھا کہ جبرائیل علیہ السلام حاضر ہوئے آپ نے فرمایا کہ آپ وعدہ پر کیوں نہ آئے۔ عرض کی کتے کی وجہ سے، جس گھر میں کتا اور تصویر ہوتی ہے ہم نہیں داخل ہوتے۔ الٰہی! ہم کو توفیق عمل دے۔ آمین





بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَآاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُو کُتِبَ عَلَیْکُمُ الصِّیَامُ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ شَرَّفَنَا بِالصِّیَامِ شَھْرِ رَمَضَانَ وَجَعَلَہٗ كَفَّارَۃً لِّلْاٰثَامِ وَرَغِیْمًا لِّلشَّیْطَانِ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْاِنْسِ وَالْجَانِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ ذَوِی الْعِزَّۃِ وَالْکَرَامَۃِ وَالشَّانِ

امابعد واضح ہو کہ رمضان کے شروع ہوتے ہی ہر مرد وعورت مسلمان عاقل بالغ پر روزہ رکھنا فرض ہو جاتا ہے قرآن مجید میں اللہ عزوجل فرماتا ہے۔

فَمَنْ شَھِدَ مِنْکُمُ الشَّھْرَ فَلْیَصُمْہُ (پارہ ۲ سورہ البقرہ آیت ۱۸۵)

ترجمہ: جو تم میں سے کوئی رمضان کو پائے وہ روزے ضرور رکھے۔

اسی واسطے جو کوئی روزہ کی فرضیت کا انکار یا روزہ رکھنے والوں کو تحقیر کرے جیسے بعد نا سمجھ کہہ بیٹھتے ہیں کہ جس کے گھر اناج نہ ہو وہ روزہ رکھے تو شریعت میں مسلمان نہیں رہتا بسبب انکار اور تحقیر حکم قطعی الثبوت کلام اللہ کے۔ لہذا اس کو چاہیے کہ توبہ کرے کلمہ طیبہ اور آمنت باللہ پڑھ لے۔ آئندہ ایسے کلمات کے کہنے سے عہد کر کے از سرنو تجدید اسلام کرے۔ اور چونکہ ایسے کلمات کے کہنے سے اس کی جورو نکاح سے خارج ہو جاتی ہے، از سرنو کم ازکم دو مرد مسلمان یا ایک مرد وعورت مسلمانوں کو گواہ کر کے ان کے سامنے ایجاب وقبول کرے یعنی از سرنو نکاح کرے۔

حائضہ اور نفاس عورت جس کے بچہ پیدا ہوا ہو اس کو ایام حیض میں روزہ رکھنا درست نہیں اتنے دن کے روزے بعد رمضان قضا کرے۔

## رمضان کے روزوں کا کس قدر ثواب ہے
## اور رمضان کی کیا کیا فضیلت ہے؟

بخاری شریف اور مسلم شریف میں ہے

عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا دَخَلَ رَمَضَانُ فُتِحَتْ اَبْوَابُ السَّمَاءِ وَفِیْ رِوَایَةٍ فُتِحَتْ اَبْوَابُ الْجَنَّةِ وَ غُلِّقَتْ اَبْوَابُ جَهَنَّمَ وَسُلْسِلَتِ الشَّیَاطِیْنُ . (مشکوۃ کتاب الصوم پہلی فصل)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ فرمایا رسول اللہ ﷺ نے ،، جب رمضان شروع ہوتا ہے آسمان کے دروازے اور ایک روایت میں ہے جنت کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں اور دوزخ کے دروازے بند کر دیئے جاتے ہیں اور شیاطین کو پا بجولاں (قید) کر دیا جاتا ہے:

اور نیز بخاری اور مسلم شریف میں ہے

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِی الْجَنَّةِ ثَمَانِیَةُ اَبْوَابٍ مِنْهَا بَابٌ
یُسَمَّی الرَّیَّانَ لَا یَدْخُلُهٗ اِلَّا الصَّآئِمُوْنَ

(مشکوۃ کتاب الصوم پہلی فصل)

ترجمہ: آنحضرت ﷺ فرماتے ہیں کہ جنت کے آٹھ دروازے ہیں جن میں سے ایک کا نام ریان یعنی تروتازگی کا دروازہ؛ جس سے بجز روزہ داروں کے اور کوئی نہیں داخل ہوگا۔

بخاری شریف میں ہے:

عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ مَنْ صَامَ رَمَضَانَ اِیْمَانًا وَّاحْتِسَابًا غُفِرَلَهٗ



مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ وَمَنْ قَامَ رَمَضَانَ اِیْمَانًا وَّاحْتِسَابًا غُفِرَلَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ. (مشکوۃ کتاب الصوم پہلی فصل)

ترجمہ: حضور ﷺ فرماتے ہیں جس نے بتقاضائے ایمان اور ثواب کی نیت سے رمضان کا روزہ رکھا اسکے پہلے کل گناہ بخشے جاتے ہیں اور جس نے رمضان کی راتوں میں قیام کیا یعنی تراویح میں تو اس کے پہلے کل گناہ بخش دیئے جاتے ہیں

مطلب یہ ہے کہ روزہ سے جب گناہ بخشے جاتے ہیں تو تراویح سے اور بخشش بر بخشش ہے۔ مشکوۃ شریف میں ہے

عَنْ سَلْمَانَ الْفَارِسِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ خَطَبَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِیْ آخِرِ یَوْمٍ مِّنْ شَعْبَانَ فَقَالَ یَا اَیُّهَا النَّاسُ قَدْ اَظَلَّكُمْ شَهْرٌ مُّبَارَكٌ شَهْرٌ فِیْهِ لَیْلَةٌ خَیْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ جَعَلَ اللّٰهُ صِیَامَهٗ فَرِیْضَةً وَّقِیَامَ لَیْلِهٖ تَطَوُّعًا مَّنْ تَقَرَّبَ فِیْهِ بِخَصْلَةٍ مِّنَ الْخَیْرِ کَانَ كَمَنْ اَدّٰی فَرِیْضَةً فِیْمَا سِوَاهُ وَمَنْ اَدّٰی فَرِیْضَةً فِیْهِ کَانَ كَمَنْ اَدّٰی سَبْعِیْنَ فَرِیْضَةً فِیْمَا سِوَاهُ وَهُوَ شَهْرُ الصَّبْرِ وَالصَّبْرُ ثَوَابُهُ الْجَنَّةُ وَشَهْرُ الْمُوَاسَاةِ وَشَهْرٌ یُّزَادُ فِیْهِ رِزْقُ الْمُؤْمِنِ مَنْ فَطَّرَ فِیْهِ صَآئِمًا کَانَ لَهٗ مَغْفِرَةً لِّذُنُوْبِهٖ وَعِتْقَ رَقَبَتِهٖ مِنَ النَّارِ وَکَانَ لَهٗ مِثْلُ اَجْرِهٖ مِنْ غَیْرِ اَنْ یَّنْتَقِصَ مِنْ اَجْرِهٖ شَیْءٌ قُلْنَا یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ لَیْسَ کُلُّنَا نَجِدُ مَا نُفَطِّرُ بِهِ الصَّآئِمَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ یُعْطِی اللّٰهُ هٰذَا الثَّوَابَ مَنْ فَطَّرَ صَآئِمًا عَلٰی مَذْقَةِ لَبَنٍ اَوْ تَمْرَةٍ اَوْ شَرْبَةٍ مِّنْ مَّآءٍ وَّمَنْ اَشْبَعَ صَآئِمًا سَقَاهُ اللّٰهُ مِنْ حَوْضِیْ شَرْبَةً لَا یَظْمَاُ حَتّٰی یَدْخُلَ الْجَنَّةَ وَهُوَ شَهْرٌ اَوَّلُهٗ رَحْمَةٌ وَّاَوْسَطُهٗ مَغْفِرَةٌ وَّآخِرُهٗ عِتْقٌ مِّنَ النَّارِ وَمَنْ خَفَّفَ عَنْ مَّمْلُوْکِهٖ فِیْهِ غَفَرَ اللّٰهُ لَهٗ وَاَعْتَقَهٗ مِنَ النَّارِ (مشکوۃ کتاب الصوم تیسری فصل)

حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالی عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں۔

رسول اللہ ﷺ نے شعبان کے اخیر دن میں ہم کو وعظ فرمایا کہ لوگو تم پر بڑی برکت والے مہینے نے سایہ رحمت ڈالا ہے یہ بڑا برکت والا مہینہ ہے۔ اس مہینہ میں ایک رات ہے جسکا ثواب تراسی برس چار مہینے کی عبادت کے برابر ہے اللہ تعالی نے اس مہینے کے روزے فرض کیئے ہیں اور اس مہینہ کی رات کا قیام سنت ہے۔ جو کوئی اس مہینہ میں اللہ تعالی سے نزدیکی حاصل کرے کسی بھلائی کے ساتھ تو اس کو اتنا ثواب ملے گا جتنا اور دنوں میں فرض کا ثواب ملتا ہے۔ اور دوسرے دنوں میں جتنا ستر فرض کا ثواب ملتا ہے۔ رمضان میں اتنا ایک فرض کا ثواب ملتا ہے۔ یہ مہینہ صبر کا ہے اور صبر کا بدلہ جنت ہے۔ یہ مہینہ باہم سلوک و محبت سے گزارنے کرنے کا ہے اس مہینہ میں مومن کا رزق بڑھا دیا جاتا ہے۔ جو کوئی اس مہینہ میں افطار کے وقت کسی روزہ دار کو کھانا کھلائے اس کے گناہ بخش دیئے جاتے ہیں اور جہنم سے آزاد کر دیا جاتا ہے اور جتنا اسکو ثواب ملتا ہے جسکو کھانا کھلایا اتنا ہی ثواب اللہ جل شانہ اپنی طرف سے کھانا کھلانے والے کو دیتا ہے بغیر اس کے کہ اسکا ثواب کچھ کم کیا جائے۔ ہم نے عرض کیا ہم سب تو اتنی طاقت نہیں رکھتے کہ روزہ دار کو شکم سیر کھانا کھلائیں۔ آپ نے فرمایا جو کوئی ایک گھونٹ دودھ پر یا ایک کھجور پر اور دوسری روایت میں ہے اگرچہ ایک ٹکڑے کھجور پر یا ایک گھونٹ پانی پر کسی ایک کا افطار کے وقت روزہ افطار کرا دے تو اس کو بھی اتنا ہی ثواب ملے گا جو کوئی پیٹ بھر کر افطار کرا دے اس کو اللہ میرے حوض سے وہ پانی پلائے گا کہ جنت میں داخل ہونے تک میدان حشر میں بھی پیاس نہ لگے گی اس مہینہ کے اول میں نزول رحمت ہوتا ہے اور مجھلے روزہ (رمضان کا درمیانی حصہ) کو سب گناہ بخش دیئے جاتے ہیں (یعنی متواتر روزمرہ کی بخششوں کے ساتھ بخشش



مرتبہ کمال کو پہنچ جاتی ہے) اور آخیر رمضان کو جہنم سے آزادی مل جاتی ہے اور جس نے اپنے خادم کے کام میں تخفیف کی اللہ تعالی اس کی بخشش فرمائے گا اور اس کو نار دوزخ سے آزادی عطا فرمائے گا،، مگر افسوس ان لوگوں پر ہے کہ عید کی نماز پڑھتے ہی پھر سامان جہنم میں مشغول ہو جائیں اور بجائے خوشی مغفرت کے کہ وہ غریبوں مسکینوں کو کھانا کھلانا تھا یتیموں کو دینا ان کے سر پر ہاتھ رکھنا، بیوہ عورتوں کی خبر لینا رنڈی نچائیں ڈومنی بلا کر گوائیں بجوائیں۔ اسی دن سے نماز کو خیر باد کہیں۔ حالانکہ حدیث شریف میں وارد ہے کہ جو کوئی نماز پنجگانہ پر محافظت نہ کرے وہ فرعون اور نمرود کے ساتھ جہنم میں ہوگا۔ دوسری روایت میں ہے جو کوئی ایک وقت کی نماز قصداً ترک کرے ستر (۷۰) حقبہ دوزخ میں جلے گا اور ایک حقبہ ستر ہزار برس کا ہوتا ہے

اور حدیث صحیح میں ہے جو کوئی قصداً غیر عورت پر نظر ڈالے اس کی آنکھوں میں جہنم کا کھولتا سیسہ بھرا جائے گا علی ہذا۔ قوالی اگرچہ بعض کے نزدیک جائز ہے مگر اس میں امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں کہ اگر تین دن کا متواتر فاقہ ہو اور آدمی ذاکر شاغل ایسا ہو کہ اگر ایک عمدہ کھانے چنے ہوئے ہوں اور ایک طرف جائز طریق پر قوالی ہو تو اس کو باوصف تین دن کے فاقے کے کھانے کا خیال بھی نہ ہو۔ ایسے کو تنہا اگر سنے تو جائز ہے مگر دوسروں پر بلاشبہ حرام ہے

مسلمانو! یہ مہینہ بڑی خیر و برکت کا ہے اس میں خوب کمائی کر لو اور پھر بعد عید اس کو گناہوں کے ساتھ ضائع مت کرو۔ دیکھو نزہۃ المجالس میں ہے:

قال النبی ﷺ من حضر مجلسا من مجالس الذکر فی رمضان کتب اللہ لہ بکل قدم عبادۃ سنہ ویکون یوم القیامۃ معی تحت العرش ومن داوم علی الجماعۃ فی رمضان اعطاہ اللہ بکل

ركعة مدينة من نور ومن بروالديه بماتنال يده نظر الله اليه باالرافة والرحمة واناكفيله ومامن امراه تطلب رضازوجهافى رمضان الاكان لهاعندالله ثواب مريم وآسيه ومن قضى حاجة مسلم فى رمضان قضى الله له الف الف حاجة ومن تصدق فيه بصدقة الى فقير ذى عيال كتب الله له الف الف حسنة محى عنه الف الف سية ورفع له الف الف درجة

ترجمہ: حضورﷺ فرماتے ہیں جو کوئی رمضان میں مجلس وعظ میں حاضر ہو اس کے ہر قدم پر برس دن کی عبادت کا ثواب لکھا جاتا ہے اور قیامت کے دن وہ شخص میرے ساتھ سایہ عرش کے نیچے ہوگا اور جو شخص رمضان میں نماز جماعت پر ہمیشگی کرے گا اس کو بعوض ہر رکعت کے جنت میں ایک نورانی شہر عطا کیا جائے گا۔ اور جو کوئی رمضان میں اپنے ماں باپ کے ساتھ خدمت اور احسان اور سلوک کے ساتھ پیش آئے گا اپنی طاقت کے موافق جو کچھ بھی ہو اللہ تعالی اس کو اپنا منظور رحمت فرمائے گا اور میں اس کا کفیل ہوں گا۔ اور جو عورت رمضان میں اپنے شوہر کو خوش رکھنے کی کوشش کرے اس کو مریم اور آسیہ علی نبینا علیہا الصلوۃ والسلام کے برابر ثواب عطا کیا جائے گا۔ اور جو رمضان میں کسی مسلمان کی حاجت پوری کردے اللہ تعالی اس کی ایک لاکھ حاجتیں پوری کرے گا۔ اور جو کوئی کسی محتاج کنبہ والے کو رمضان میں اللہ واسطے دے اس کے نامہ اعمال میں ایک لاکھ نیکی لکھی جاتی ہیں اور ایک لاکھ گناہ مٹا دیئے جاتے ہیں اور جنت میں ایک لاکھ درجے بلند کردیئے جاتے ہیں لہذا اس مہینہ میں تو ضرور جھوٹ دغابازی غیبت تمام برے کاموں سے پرہیز لازمی ہے۔ مشکوۃ شریف میں حضورﷺ فرماتے ہیں جو شخص مکروفریب کے کام اور مکروفریب کی بات نہ



چھوڑے۔ اللہ تعالی کو اس کا کھانا پانی چھوڑنے کی حاجت نہیں ہے۔

(مشکوۃ کتاب الصوم باب تنزیہ الصوم)

یعنی روزے سے یہ مقصود نہیں ہے کہ تم بھوکے پیاسے رہو بلکہ مقصود یہ ہے کہ تم متقی بن جاؤ پھر تم پر یہ کرم ہے کہ آنحضرتﷺ فرماتے ہیں

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی اَحَبُّ عِبَادِی اِلَیَّ اَعْجَلُهُمْ فِطْرًا

(مشكوة كتاب الصوم)

ترجمہ: اللہ تعالی فرماتا ہے کہ میرے بندوں سے میرا زیادہ پیارا وہ بندہ ہے کہ افطار میں جلدی کرے یعنی اتنی دیر نہ کرے کہ ستارے نمودار ہوجائیں۔ اور مسند امام احمد میں ہے

قَالَ النَّبِیُّ ﷺ لَایَزَالُ النَّاسُ بِخَیْرٍ مَّاعَجَّلُو الْفِطْرَوَاخرو السُّحُوْرِ

(مشكوة كتاب الصوم)

ترجمہ: حضورﷺ فرماتے ہیں،، ہمیشہ رہیں گے آدمی بھلائی میں جب تک افطار میں جلدی کریں گے اور سحری آخری وقت کھائیں گے سحری سنت ہے خواہ ایک گھونٹ پانی ہی پی لے روزہ اول وقت افطار کرنا سنت ہے۔ افطار میں اتنی تاخیر کرنا کہ ستارے نمودار ہوجائیں مکروہ ہے۔ جب مشرق کی طرف سے سیاہی بشکل غبار نمودار ہو اور گردوغبار سے مطلع صاف ہو وہی اولی وقت افطار کا ہے۔ اسی کے اندازہ سے گردوغبار اور ابر کے دن گھڑی سے اور اطمینان قلب دس پانچ تجربہ کار لوگوں سے افطار کیا جائے اور جیسے صاف مطلع میں اول وقت افطار کرنا سنت ہے ابر کے دن بعد معمولی تاخیر مستحب ہے۔ طلوع اور غروب آفتاب کی تحقیق کے بعد جتنی رات ہو اس کے چھ حصے کھانے پینے کے ہیں اور طلوع آفتاب تک ساتویں حصہ صبح

صادق شروع ہو جاتی ہے۔ مثلاً اگر رات سات گھنٹے کی ہو، طلوع آفتاب تک چھ گھنٹے کھانے کے ہوں گے اور ایک گھنٹہ چھوڑنے کا (یہ وقت صبح صادق کا احتیاطاً فقہاء نے لکھا ہے ورنہ صبح صادق اس وقت پہلے پیدا ہوتی ہے اردو میں جس کو پو پھوٹنا کہتے ہیں وہ اس سفیدی کا نام ہے جو مشرق سے ظاہر ہو کر کناروں آسمانوں پر پھیلتی چلی جاتی ہے)

سحری اخیر وقت کھانا مستحب ہے۔ افضل کھجور سے افطار کرنا ہے بلکہ ایک روایت نزہۃ المجالس میں ہے کہ کھجور یا چھوہارے پر افطار کرنے سے ایک نماز کا ثواب چار سو نماز کی برابر ہو جاتا ہے۔ سحری کھانا موجب ونزول رحمت ہے

صفحہ ۲۳۰ جلد چہارم اتحاف السادہ میں مسند ابو یعلیٰ سے منقول ہے

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ

**كَانَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يحب ان يفطر على ثلث تمرات او شيلم يصبه النار**

ترجمہ: حضور ﷺ تین کھجوروں پر افطار کرنے کو دوست رکھتے تھے یا ایسی چیز سے جس کو آگ نے نہ چھوا ہو اور ایک روایت میں آیا ہے کہ اگر کھجور نہ ہو تو پانی سے افطار کرنا افضل ہے۔ (مشکوٰۃ کتاب الصوم)

اور شریعت میں مسلمان مرد اور عورت غیر حائضہ اور نفسا کے کھانے پینے اور جماع کے چھوڑنے کو کہتے ہیں۔ صبح صادق سے غروب آفتاب تک نیت روزہ کے ساتھ روزہ رمضان اور نذر معین (کسی خاص دن کے روزے معین کر کے مثلاً جمعہ یا پیر وغیرہ کی نذر ماننا) کہتے ہیں اور نفل روزہ کی نیت دوپہر شرعی سے پہلے کر سکتے ہیں اور بہتر یہی ہے کہ مغرب سے صبح صادق تک نیت کر لے۔ ان تینوں روزوں کی اگر بلا تعین فرض و نفل مطلقاً روزہ ہی کی نیت کر لی جائے کافی ہے اگر مطلقاً نذر مانی



جائے کہ میرا یہ کام ہو جائے گا تو میں دو یا ایک روزہ رکھوں گا۔ یہ روزہ جب تک یہ نیت نہ کی جائے کہ نذر کا روزہ رکھتا ہوں نذر ادا نہ ہوگا انتیس شعبان کو جب چاند نہ دیکھا جائے اور ابر و غبار کے دن جب تک ایک متقی، پرہیزگار نمازی مرد یا عورت بالغ عاقل کی خبر سے چاند کا دیکھنا ثابت نہ ہو جائے تیس شعبان کو روزہ رکھنا درست نہیں اور تیس تاریخ کے چاند کو دیکھنا مستحب ہے مگر اس کے ثبوت کے لیے نہ دیکھنے کی ضرورت ہے نہ ثبوت کی، کسی عادل کی خبر سے اور اگر کسی نے رمضان یا عید الفطر کا چاند دیکھ لیا اور قاضی یا حاکم شریعت نے اسکی شہادت رد کر دی تو رمضان کے روزے رکھنا شروع کر دے اور مجرد اپنے دیکھنے پر عید کا دن سمجھ کر افطار نہ کرے اور اگر روزہ شروع نہ کیا اور عید سمجھ کر اپنی رویت کے اعتبار سے روزہ نہ رکھا قضا اس روزہ کی لازم ہوگی البتہ کفارہ لازم نہ ہوگا۔

بحر الرائق میں ہے انتیس رمضان کو اگر ابر و غبار ہو دو آدمی متقی پرہیزگاروں کی خبر پر اگر وہاں حاکم اسلام اور قاضی نہ ہو تو لوگوں کو مناسب ہے کہ روزہ رکھے اور عادل مسلمانوں کی خبر پر افطار کر لیں اور اگر قاضی مفتی ہو تو عادل مسلمانوں کا شہادت دینا اور دعویٰ رویت چاند دیکھنے کو کہتے ہیں) کرنا قبول شہادت کے لیئے ضروری ہے اور بعد گزر جانے وقت شہادت کے گواہی دی اسکی خبر یا گواہی قبول کرنا درست نہیں۔ (عالمگیری)

تیس شعبان اس نیت سے روزہ رکھا کہ اگر چاند ہو گیا، رمضان کا روزہ رکھتا ہوں ورنہ نفلی روزہ رکھتا ہوں موجب نافرمانی رسول اللہ ﷺ ہے اور مکروہ۔ اگر بلا قصد روزہ رمضان اس نیت سے تیس شعبان کو روزہ رکھا جائے کہ نفل روزہ رکھتا ہوں یا ہر مہینہ کے آخر میں یہ شخص ہمیشہ روزہ رکھتا تھا یا تیس شعبان یا جمعرات یا جمعہ یا پیر کی ہوئی اور ہمیشہ ان دنوں میں روزہ رکھتا تھا۔ اس صورت میں اگر روزہ رکھا جائے

مضائقہ نہیں۔ پھر اگر گواہی سے وہ دن رمضان کا ثابت ہو گیا تو وہ روزہ نفل نہ رہے گا بلکہ رمضان سے شمار کیا جائے گا۔

اگر مطلع صاف ہو اور چاند نظر نہ آئے اور مختلف جگہ کے اس قدر لوگ اطراف و جوانب یا بلند مقاموں سے آکر خبر دیں کہ ہم نے انتیس کو چاند دیکھا ہے ان کی خبر سے یقین آجائے تو ان کی خبر پر روزہ رکھ لیا جائے۔ باقی سب چاندوں کا حکم مثل عید کے چاند کے ہے اور صحیح اور مفتی بہ یہی روایت ہے کہ مشرق والے مغرب والوں کی گواہی پر روزہ رکھیں اور نیز افطار کرلیں اور مغرب والے مشرق والوں کی شہادت پر اگر وہاں کی شہادت معتبر یہاں بموجب قواعد شریعت ثابت ہو جائے

## وہ کیا باتیں ہیں جن سے روزہ نہیں ٹوٹتا اور نہ مکروہ ہوتا ہے

روزہ میں بھول کر کتنا ہی کھا لینا یا پانی پی لینا یا جماع کر لینا اور یاد آتے ہی فوراً کھانا وغیرہ تھوک دینا اور جماع سے علیحدہ ہو جانا۔ یا سوتے میں نہانے کی حاجت ہو جانا یا کسی عورت کو دیکھ کر انزال ہو جانا۔ یا سر میں یا مونچھوں میں خواہ داڑھی یا بدن میں تیل لگا لینا یا مالش کرنا، پچھنے لگوانا۔ یا سرمہ صبح سے شام تک کسی وقت لگا لینا۔ یا اپنی بیوی سے بغل گیر ہونا یا بیوی کو بوسہ دینا۔ اگر ان امور سے انزال نہ ہو۔ یا صبح سے شام تک جب جی چاہے سنت سمجھ کر مسواک تر ہو خواہ خشک وضو کرنا، خواہ بلا وضو بلکہ حنفیوں کے نزدیک جیسے اور دنوں میں مسواک کرنا سنت موکدہ ہے، رمضان میں بھی سنت ہے۔ گیلا کپڑا گرمی کے دفعہ کرنے کو اوڑھ لینا یا سر گرمی کی شدت سے پانی ڈالنا البتہ گھبراہٹ ظاہر کرنا مکروہ ہے۔ اگر آنسو قطرہ دو قطرہ منہ میں چلے جائیں کچھ حرج نہیں مگر اگر نمکین مزہ معلوم ہو اور نگل جائے قضا لازم ہو گی۔ یا منہ میں دھواں یا غبار یا مکھی کا بے اختیار داخل ہو جانا۔ البتہ آگ سے دھواں منہ میں لے گا خواہ عود عنبر ہی سلگا کر تو ضرور قضا لازم



آئے گی۔ یا بہت کم چیز جو دانتوں میں رہ جاتی ہے اور زبان پھیرنے سے نکل آتی ہے کھا لینا۔ یا خود بخود بلا اختیار قے کا آنا اور بلا اختیار حلق میں لوٹ جانا۔ خوشبو لگانا، عطر ملنا۔

## جن سے روزہ ٹوٹ جائے اور فقط قضا لازم آئے نہ کہ کفارہ وہ کیا ہیں

قے کو قصداً حلق میں لوٹانا، قصداً قے کرنا، منہ بھر کے ہو یا نہ ہو۔ بقول امام محمد رحمۃ اللہ علیہ، بحرالرائق میں ہے کہ ظاہر الروایت قول امام محمد رحمۃ اللہ علیہ ہی ہے لہٰذا فتویٰ اسی پر ہونا چاہیے اگرچہ امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک جب قصداً منہ بھر کے قے کرے۔ صاحب درمختار فرماتے ہیں "یہ راویت صحیح ہے" بہرنہج قول امام محمد رحمۃ اللہ علیہ میں اختیار ہے اور قول امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ رخصت پر مبنی ہے۔

کنکر یا لوہے وغیرہ کو نگل جانا۔ بحرالرائق میں ماحاصل اس مسئلہ کا یہ ہے کہ جو چیز نہ بطریق دوا کے کھائی جائے، نہ بطریق غذا جیسے پتھر، مٹی، آٹا خشک، چاول، گندھا آٹا ان کے کھانے سے فقط روزہ کہ قضا لازم آتی ہے نہ کہ کفارہ بشرطیکہ ان چیزوں کے کھانے کی عادت نہ ہو اور اگر ان چیزوں کے کھانے کی عادت رکھتا ہو یا مکرر سہ کرر فقط روزہ داران کی ضد پر بغرض اظہارِ گناہ یہ حرکت کرتا ہے تو زجراً اس پر کفارہ بھی لازم ہو گا۔ علامہ ابنِ نجیم فرماتے ہیں اسی پر فتویٰ مناسب ہے اور بہت شہروں کے علماءِ دین نے اسی پر فتویٰ دیا ہے۔ بغیر جماع یا لواطت (یعنی اغلام) کے اگر اور کسی طریق بیجا سے انزال ہو جائے۔

علاوہ رمضان کے روزہ کے اگر نفلی یا نذر کے روزہ توڑ دیا جائے۔ یا کسی ضرورت سے حقنہ کرایا جائے یا کسی قسم کی ناس سونگھ لی جائے۔ یا کان میں علاوہ پانی کے کچھ ٹپکایا جائے اور پانی کے ٹپکائے جانے میں اختلاف ہے اختیار اس میں ہے کہ اگر کان میں ٹپکا لیا جائے اُس روزہ کو پورا کرے اور اُس قضاء روزہ بھی رکھ لے۔

اسی طرح اگر پیٹ کے یا سر کے زخم میں دوا ٹپکائی جائے اور وہ پیٹ یا دما
غ تک پہنچ جائے اور سوراخ ذکر میں پانی یا دوا یا تیل ٹپکانے سے اگر مثانے تک پہنچ
جائے ضرور قضا لازم ہوگی مگر امامِ اعظم اور امام محمد رحمتہ اللہ علیہما فرماتے ہیں کہ مثانے
تک سوراخ ذکر میں ٹپکانے سے کچھ نہیں پہنچ سکتا۔ البتہ عورت کی شرمگاہ میں اگر کوئی
دوا ٹپکائی جائے گی ضرور مثانے تک پہنچ جائے گی لہٰذا بالاتفاق عورت پر اُس کی قضا لا
زم ہوگی اور امام ابو یوسف رحمتہ اللہ علیہ کی تحقیق یہی ہے کہ مرد و عورت دونوں کی مثانہ
تک ٹپکانے سے دوا پہنچ جاتی ہے لہٰذا دونوں پر قضا لازم ہوگی۔ بضرورت اگر شافہ
رکھا جائے، جائز ہے۔ غروبِ آفتاب کے یقین پر بوجہ اَبر و غبار افطار کر لیا یا رات کے
گمان پر کھاتے رہے پھر معلوم ہوا کہ غروب نہیں ہوا تھا یا صبح صادق ہو گئی تھی۔ اس
روزہ کی قضا کر لی جائے۔

## وہ اُمور کتنے ہیں جن سے قضاء اور کفارہ دونوں لازم ہو جاتے ہیں

قصداً جماع کرنا یا جماع کروانا، لواطت کرانا۔
روزہ رکھ کر قصداً روزہ میں دوا یا کاغذ کا کھانا یا کسی چیز کا پینا۔

## روزہ کو قصداً توڑنے کا کفارہ

ایک غلام شرعی آزاد کرنا، اگر غلام آزاد نہ کر سکے، ساٹھ (۶۰) دن پے در
پے روزے رکھے بعد قضا کرنے اُس روزہ کے جس کو توڑا ہے، کفارہ کے روزے اس
طرح رکھے کہ اُن کے درمیان عید یا بقر عید اور ایامِ تشریق یعنی گیارھویں، بارھویں۔
تیرھویں ذی الحجہ کی نہ آئے اس واسطے کی ان دنوں میں روزہ رکھنا جائز ہے۔
اگر کفارہ کے روزے شروع کر کے ایک ماہ یا دس دن بعد مثلاً روزہ توڑ دیا یا



ایک دن روزہ نہ رکھا، یہ روزے نفلی ہو گئے اور کفارہ کے روزے پھر سے شروع کرے۔
کفارہ کے روزوں میں اگر ایامِ حیض آجائیں اور حیض سے پاک ہوتے ہی
پھر روزے شروع کر دے تو اَز سرِ نو شروع کرنے کی ضرورت نہیں، یہ فاصلہ درمیانی
معاف ہے۔ البتہ بعد پاکی کے اگر ایک دن بھی روزہ نہ رکھے گئے پھر اَز سرِ نو روزے
رکھنے پے در پے دو ماہ کے لازم ہوں گے۔ سفر یا نفاس کی وجہ سے اگر کفارہ کے
روزے شروع کر کے ایک دن ہی روزہ ترک کر دیا اَز سرِ نو روزہ شروع کرنا لازم ہوگا۔
البتہ اگر روزہ نہ رکھ سکے، ساٹھ مسکینوں کو صبح شام دو وقت پیٹ بھر کر کھانا
کھلائے۔ اگر جَو جوار کی روٹی ہوں، ترکاری کا ہونا ضروری ہے اور اگر گیہوں کی روٹی
ہوں تو ترکاری کیساتھ کھلانا مستحب ہے۔ یا اُن کو فی کس آدھ پاؤ کم دو سیر گیہوں کا ما
لک بنانا اور احتیاط یہ ہے کہ فی کس تین چھٹانک دو سیر گیہوں دیئے جائیں۔ اسی
روپیہ بھر کے انگریزی سیر سے۔ اس واسطے کہ وزن صاع میں، جو ایک پیمانہ ہے اختلا
ف ہے، اگر ساٹھ مسکینوں کے گیہوں جو بقول احتیاطی تین من چار سیر تقریباً ہوتے
ہیں۔ ایک مسکین کو دیدیں تو فقط ایک مسکین کے حصہ سے برأت ہوگی اور اُنسٹھ
مسکینوں کو دینا باقی رہے گا۔ البتہ ایک مسکین کو دو وقت ساٹھ دن تک کھلایا جائے تو بلا
شبہ کفارہ ادا ہو جائے گا۔ مثل زکوٰۃ کے اس کفارہ کے گیہوں باپ، بیٹے کو نہیں دے
سکے سکتا۔ علیٰ ہذا بیٹا باپ دادا کو، نہ میاں بیوی کو، نہ بیوی میاں کو، سادات کو مثل زکوٰۃ
دینا بہتر نہیں اور کافر کو زکوٰۃ نہیں دے سکتے۔

## روزہ میں مکروہ کتنے امور ہیں اور کتنے جائز؟

کسی کی غیبت کرنا، کسی چیز کو بلا ضرورت سخت مثل خوف شوہر ظالم یا حاکم
ظالم کی چکھ لینا، یا کسی چیز کا چبانا اور اگر بچہ کو چبا کر کوئی بے روزہ دار مثل حائضہ عورت

یا نابالغ بچہ کو کھلانا والا نہیں ہے اور بچہ بھوک سے پریشان ہے لہٰذا اگر اُس کو چبا کر کھلا دیا جائے تو بلا کراہت جائز ہے۔ علیٰ ہذا مصطگی وغیرہ ایسا گوند چبایا جو گھل کر اندر نہ جائے۔

## کسی حالت میں روزہ رکھ کر روزہ توڑنا جائز بھی ہے کہ

## جس توڑنے سے فقط قضا لازم ہو اور کفارہ لازم نہ ہو

غلبۂ ظن کے ساتھ یا طبیب مسلمان متقی کے کہنے سے خوف زیادتیٔ مرض کا ہو تو روزہ توڑنا جائز ہے۔ چنانچہ صاحب بحر الرائق خلاصہ سے نقل فرماتے ہیں کہ اگر بخار کی باری کے دن باری کے بخار والے نے روزہ رکھ کر توڑ دیا۔ اگر بخار آ گیا فقط لازم ہوگی اور بخار نہ آیا، علاوہ قضا کے کفارہ بھی لازم ہوگا۔ کسی زبردست کی زبردستی سے بخوف جان یا مال یا نقصان کسی عضو کے بھی افطار جائز ہے۔ اگر کسی زبردستی سے بخوف جان یا مال یا نقصانِ عضو سفر کرنا پڑے کہ جس سے جان پر آ بنے، افطار جائز ہے۔

حمل گرنے کے خوف سے سفر میں حد تھک جانے اور جان تک نوبت پہنچ جانے کے وقت دودھ پلانے والی کو بچے کے تلف ہونے کے یقینی خوف کے وقت شدتِ پیاس اور بھوک کے وقت جب جان پر آ بنے اور یک لخت ایسا ضعف اور بڑھاپا عارض ہونے سے کہ روزہ پورا کرنے میں خوفِ شدتِ مرض یا جان ہو اور ان لوگوں کو رخصت ہے کہ پہلے سے روزہ کی نیت نہ کریں اور بعد ازالہ خوف روزے قضا کر لیں شیخ فانی جس کو اپنی تندرستی کی اُمید نہ ہو روزانہ ایک مسکین کو دو وقت ترکاری کے ساتھ شکم سیر کھانا کھلا دیا کرے پھر اگر تندرست ہو جائے ضرور قضاء کرے، ورنہ گنہگار ہوگا اگر باوجود طاقت نہ کھلائے گا، ہاں اگر ایسا ہے مسکین ہے تو استغفار پڑھتا رہے اور سچا ارادہ رکھے کہ اگر طاقت آ جائے گی، ضرور قضا کرلوں گا۔



## مسائل تراویح

تراویح بقول مفتی بیس رکعت جماعت کے ساتھ سنت موکدہ ہے چنانچہ موطا امام مالک رحمۃ اللہ علیہ میں بسند صحیح مروی ہے کہ حضرت عمرؓ کے زمانہ میں تیئیس رکعت کے ساتھ قیام کیا کرتے تھے۔ بیس رکعت تراویح اور تین رکعت وتر۔ لہٰذا علاوہ ان تیئیس رکعت کے زیادہ جماعت کے ساتھ پڑھنا مکروہ ہے۔ فتاویٰ عالمگیریہ میں خلاصہ سے ہے نماز عشاء کے بعد سے صبح صادق تک وتروں سے قبل اور وتروں کے بعد بھی تراویح پڑھ سکتے ہیں۔ اگر عشاء کی نماز دھوکے سے بے وضو یا ناپاک کپڑے سے پڑھ لی اور تراویح اور وتر باوضو اور پاک کپڑے پہن کر پھر معلوم ہوا کہ عشاء بے وضو پڑھی گئی تو تو بقول مختار عشاء کی نماز معہ سنتوں عشاء و تراویح اور وتر کی دھرائی جائے گی۔ گو وتر کے اعادہ میں اختلاف ہے۔ ہر چار رکعت کے بعد بقدر چار رکعت کے بیٹھنا تسبیح و تحلیل یا درود پڑھنا مستحب ہے جامع الرموز میں تین دفعہ اس تسبیح کو پڑھنا مستحب لکھا ہے

سُبْحَانَ ذِی الْمُلْکِ وَالْمَلَکُوْتِ . سُبْحَانَ ذِی الْعِزَّۃِ وَالْعَظَمَۃِ وَالْقُدْرَۃِ وَالْکِبْرِیَاءِ وَالْجَبَرُوْتِ سُبْحَانَ الْمَلِکِ الْحَیِّ الَّذِی لَا یَمُوْتُ سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلَائِکَۃِ وَالرُّوْحِ. لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ یَا اَللّٰہُ نَسْئَلُکَ الْجَنَّۃَ وَنَعُوْذُبِکَ مِنَ النَّارِ ۔

اگر وتروں اور تراویح کے درمیان لوگوں کو بیٹھنا ناگوار ہو، نہ بیٹھے۔ تراویح مرد و عورت دونوں کو پڑھنا سنت ہے۔ تراویح کی جماعت بھی مردوں پر سنت موکدہ ہے۔ اگر تراویح جماعت کے ساتھ گھر میں پڑھی جائیں ثواب جماعت مل جائے گا مگر ثواب مسجد سے محروم رہے گا۔ اگر اپنی مسجد میں ختم قرآن یا جماعت تراویح نہ ہو یا

دوسری جگہ امام خوش الحان ہو اور ان وجوہ سے مسجد محلہ چھوڑ کر دوسری جگہ جائے جائز ہے مگر بہ نسبت خوش الحان امام کا درست خواں ہونا ضرور ہے۔ ایک امام کو دو مسجدوں میں پوری پوری تراویح پڑھنا جائز نہیں۔ اگر آدھی ایک مسجد میں پڑھے آدھی دوسری مسجد میں، مضائقہ نہیں۔ افضل ایک امام کے پیچھے پوری تراویح پڑھنا ہے۔ اگر دو اماموں کے پیچھے تراویح پڑھی جائے تو طریق مستحب یہ ہے کہ پوری تسبیح کے بعد دوسرا امام شروع کرے ڈھائی یا ڈیڑھ یا ساڑھے تین تسبیح کے بعد دوسرے امام کا تراویح شروع کرنا خلاف طریق مستحب ہے۔ جائز ہے کہ فرض ایک امام پڑھائے اور تراویح دوسرا امام بلکہ سنت حضرت عمر رضہ اللہ تعالی عنہ فرض اور وتر پڑھاتے تھے اور حضرت ابیؓ تراویح فتاویٰ عالمگیری میں سراج وہاج سے اس طرح نقل کیا ہے کہ امامت لڑکے عاقل نابالغ کی بعض کے نزدیک تراویح جائز ہے اور اکثر کے نزدیک ناجائز ہے اور یہی قول قوی مطابق اصول حنفیہ کے ہے قاضی خاں میں ہے کہ بروایت صحیح اگر وقت تراویح فوت ہو جائے ان کی قضا بلا جماعت جائز ہے نہ با جماعت بعد وتر اگر یاد آئے کہ تراویح اٹھارہ رکعت ہی ہوئی ہے اگر جماعت سے دو رکعت ادا کر لیں جائز ہیں بعض فرماتے ہیں کہ علیحدہ علیحدہ پڑھیں۔ فرض میں یا تراویح میں اگر بعض مقتدی کہیں کہ تین رکعت ہوئی ہے اور بعض کہیں کہ دو رکعت ہوئی ہے تو جس طرف امام کو یقین ہو اس پر عمل کرے ورنہ جس کو امام سچا جانے اس کے قول پر عمل کرے علامہ حصفکی صفحہ ۵۲۲ درمختار میں تحریر فرماتے ہیں کہ ایک دفعہ تراویح میں کل قرآن مجید پڑھنا سننا سنت ہے اور دو قرآن سننا پڑھنا فضیلت ہے اور تین پڑھنا سننا افضل ہے اور بوجہ کاہلی اور سستی سامعین کے ختم قرآن نہ ترک کیا جائے۔ البتہ اگر سامعین کم ہمت اور سست ہو تو سُبْحَانَکَ اللّٰھُمَّ اور اَلتَّحِیَّاتُ ، درود شریف تو



ضرور پڑھے بعدہ جو دعا پڑھی جاتی ہے ترک کردی جائے تو کچھ مضائقہ نہیں ہے۔

اگر جماعت فرض میں کسی کو شرکت نہ میسر ہو اور تنہا فرض پڑھے تو اس کو تراویح جماعت سے پڑھنا جائز ہے البتہ سب لوگ فرض علیحدہ علیحدہ پڑھیں تو ان کو تراویح جماعت سے پڑھنا جائز نہیں، نہ کسی دوسرے شخص کو اُن کی جماعت میں شریک ہونا جائز۔

اگر کسی نے تراویح نہیں پڑھی یا وتر پڑھانے والے امام کے ساتھ تراویح نہیں پڑھی تو فقہ معتبر کتابوں میں لکھا ہے کہ وہ وتر جماعت سے پڑھ سکتا ہے لیکن اگر فرض اور تراویح دونوں جماعت سے نہیں ادا کیئے یا فقط فرض نہ اس جماعت کے ساتھ پڑھے، نہ دوسری کسی جماعت کے ساتھ تو اس کو وتر جماعت کے ساتھ پڑھنا جائز نہیں۔

علامہ شامی قہستانی سے تحریر فرماتے ہیں کہ صحیح یہی روایت ہے۔ لہذا اگر تارک جماعت فرض اور تراویح یا فقط تارک جماعت فرض وتر جماعت سے پڑے گا، مرتکب فعل مکروہ ہوگا، نہ یہ کہ وتر بھی صحیح نہ ہوں اور اگر ایک یا دو تسبیح رہ جائے تو وتر جماعت سے پڑھ کر بموجب روایت صحیح دونوں تسبیح پیچھے ادا کردی جائیں۔

اگر آنے والے نمازی نے جماعت ہوتی ہوئی پائی اور یہ نہیں معلوم کر سکتا کہ فرضوں کی جماعت ہے یا تراویح کی، خلاصہ سے فتاوئی ہندیہ میں لکھا ہے کہ اگر نیت اسطرح کرے گا کہ اگر نماز عشاء کی ہے، پیچھے اس امام کے عشاء کی نیت کرتا ہوں اور اگر تراویح ہے، تراویح کی نیت کرتا ہوں تو اقتداء صحیح ہو جائے گی پھر اگر معلوم ہوا کے کہ نماز عشاء تھی تو نماز ہو گئی اور اگر تراویح تو نفل ہو گئی، تراویح پھر پڑھے۔ اس واسطے کہ پہلے گزر چکا ہے کہ تراویح کا وقت بعد عشاء کے ہوتا ہے۔ فرض اور نفل اور وتر کی جماعت کے ساتھ تراویح پڑھنا مکروہ ہے۔ اگر کسی جماعت سے چار تسبیح تراویح کی ملی تو اوّل تسبیح دوسری جگہ، دوسری خواہ تیسری خواہ چوتھی خواہ پانچویں تسبیح پڑھے

والے امام کے پیچھے پڑھ سکتا ہے۔

دونوں رکعت تراویح، بلکہ فرض میں اگر قرأت برابر پڑھی جائے بہتر ہے مگر امام محمدؒ کے نزدیک اوّل رکعت دوسری رکعت سے زیادہ پڑھنا افضل ہے۔

ستائیسویں کو ختم کرنا قرآن کا تراویح میں افضل ہے۔ اسی واسطے مشائخ رحمہم اللہ نے تمام قرآن میں پانچ سو چالیس رکوع معین کئے ہیں اس واسطے کہ تراویح کی ستائیسویں کو پانچ سو چالیس ہی رکعت ہوتی ہے لہذا ہر رکعت میں ایک رکوع پڑھنا افضل ہے۔ اور بعض فرماتے ہیں کہ ہر رکعت میں بیس بیس آیت پڑھنا افضل ہے اس حساب سے بیس تراویح میں روزانہ چار سو آیت ہو جائے گی اور چار سو، ستائیس میں ضرب دینے سے دس ہزار آٹھ سو آیتیں ہوتی ہیں چنانچہ کل قرآن مجید میں اسی قدر آیتیں ہے۔

بعد ختم قرآن تراویح میں آخر ماہ رمضان تک تراویح ضرور پڑھنا چاہئے جوہرہ النیرہ اور سراج الوہاج سے فتاویٰ ہندیہ میں بعد ختم تراویح چھوڑ دینے کو مکروہ تحریمہ لکھا ہے۔

اگر تراویح میں بھول کر ایک سورۃ یا دو چار آیت درمیان سے چھوٹ گئی تو اس سورت میں یا ان آیتوں بھولی ہوئی سے سب پڑھی ہوئی کو دوبارہ پڑھنا مستحب ہے تاکہ ترتیب قرآن میں فرق نہ آئے اور اگر فقط چھوٹی ہوئی آیت کو پڑھ کر جس قدر پڑھ لیا ہے اس کے آگے سے شروع کردے گا، گو جائز ہے مگر خلاف طریق سنت ہے۔

اسی طرح فتاویٰ قاضی خاں میں ہے اگر کسی وجہ سے نماز تراویح فاسد ہوگئی تو جس قدر قرآن اس میں پڑھا گیا تھا وہ ضرور دوہرایا جائے تاکہ ختم قرآن جو تراویح میں سنت موکدہ ہے جائز طریق پر واقع ہو جائے۔



اگر کہیں حافظ قرآن نہ ہو تو بعض فرماتے ہیں فقط قل ھو اللہ سے تمام تراویح کی بیسوں رکعت پڑھ لی جائیں اور بعض فرماتے ہیں کہ الم ترکیف سے قل اعوذ برب الناس تک کے ساتھ تمام تراویح پڑھ لی جائیں۔ اس طرح کہ ہر رکعت میں ایک سورت پڑھی جائے۔ اگر بلا عذر بیٹھ کر تراویح پڑھی جائیں گی، بہ نسبت قیام کے آدھا ثواب ملے گا طریق مستحب یہی ہے کہ تمام تراویح کھڑے ہو کر پڑھی جائیں۔

اگر امام کسی عذر سے بیٹھ کر تراویح پڑھے صحیح روایت یہی ہے کہ مقتدی کھڑے ہو کر پڑھیں۔ اگر امام نے بھول کر ایک سلام سے چار تراویح پڑھ لیں اور دوسری رکعت میں نہ بیٹھا اور سجدہ سہو کر لیا تو امام اعظم اور امام ابو یوسفؒ سے اظہر روایت یہی ہے کہ استحسانا چاروں رکعت ہو گئیں اور فتاویٰ عالمگیری میں فتاویٰ قاضی خاں اور سراج الوہاج سے منقول ہے، محمد بن الفضلؒ اور ابوبکر فرماتے ہیں کہ صحیح یہی ہے کہ ان چاروں رکعت سے دو رکعت یعنی دو رکعت اول تراویح ہوں گی اور دو رکعت نفل اور اگر دوسری رکعت میں مقدار التحیات بیٹھ کر اس کو اول رکعت سمجھ کر کھڑا ہو گیا جب تک تیسری رکعت کا سجدہ نہیں کیا اگر یاد آ جائے یا مقتدی سبحان اللہ کہہ کر یاد لائیں تو لازم ہے کہ بیٹھ کر التحیات درود و دعا پڑھ کر سلام پھیر کر دو سجدہ سہو کر کے پھر التحیات و درود و دعا پڑھ کر سلام پھیر دے اور اگر بعد تیسری رکعت کے سجدے کی یاد آئے، چوتھی رکعت ملالے اور التحیات، درود و دعا پڑھ کے اسی طرح بعد سلام سجدہ کر کے پھر التحیات، درود پڑھ کر دونوں طرف سلام پھیر دے مگر اس صورت میں بھی بعض مشائخ کا یہی قول ہے کہ دو رکعت اول تراویح ہوں گی اور باقی دو نفل اور فتاویٰ ہندیہ میں قاضی خان سے منقول ہے کہ عام مشائخ یہی فرماتے ہیں کہ اندریں صورت چاروں رکعت تراویح ہی شمار کی جائیں گی اور صحیح یہی روایت ہے اور اگر بیسوں تراویح ایک ہی

سلام سے پڑھی اور ہر رکعت پر قاعدہ کو کیا یا آٹھ یا دس رکعت قصداً ایک سلام سے
پڑھے اور ہر دو رکعت پر قاعدہ کرلیا، قصداً تو بلاشبہ تراویح ادا تو ہو جائیں گی مگر یہ طریق
خلاف طریق۔(الخ)

مستحب ہے اور اگر ہر رکعت پر قاعدہ نہیں کیا اور فقط آخری میں کیا تو
استحساناً وہ کل رکعت قائم مقام دو رکعت تراویح کی رکھی جائیں گی۔اگر امام کے ساتھ
ایک رکعت پڑھ لی اور پھر رکوع میں یا قیام میں سو تارہ گیا اور امام کے سلام کی آواز سن
کر آنکھ کھلی جس قدر نماز رہ گئی ہے اس کو لازم ہے کہ اسی طرح پوری کرے جیسے امام
کے پیچھے پوری کرتا ہے۔یعنی الحمد اور سورت نہ پڑھے اور بقدر الحمد و سورت قیام
کر کے نماز پوری کر کے سلام پھیر دے اور کل جماعت والی نمازوں میں فرائض
پنجگانہ ہوں یا تراویح یا نماز جمعہ یا عیدین یہی حکم ہے کہ اگر سوتا رہا اور امام کے پیچھے ہی
سمجھ کر نماز پوری کرے تا کہ ثواب جماعت فوت نہ ہو جائے۔ایسا ہرگز نہ کرے کہ رہی
ہوئی رکعتوں کو چھوڑ کر امام کے ساتھ شریک ہو جائے مثلاً امام کے ساتھ نیت کر کے
سو تارہ گیا اور جب امام دوسری رکعت کھڑا ہوا تو اس کو چاہیے کہ اول رکعت رہی ہوئی
بغیر الحمد سورۃ کے پڑھے پھر امام کے ساتھ مل سکے تو دوسری میں شریک ہو جائے۔ورنہ
امام دوسری پڑھے یہ پہلی پڑھے امام سلام پھیرے یہ دوسری پڑھ کر سلام پھیرے اگر
امام تراویح میں سو گیا اور مثلاً سوتے سوتے ایک سی پارہ یا آدھا پارہ پڑھ لیا جب آنکھ
کھلی سونے کی حالت میں جس قدر پڑھا ہے اس کو پھر دہرا لے اس واسطے کہ سونے کی
حالت کا عمل قابل اعتبار نہیں ہوتا۔



## احکام اعتکاف

بیس رمضان کی عصر سے عید کا چاند دیکھنے تک اعتکاف کرنا تمام مسلمانوں پر سنت
موکدہ کفایہ ہے یعنی تمام شہر کے مسلمانوں سے یا تمام محلّہ کے مسلمانوں سے ایک شخص
بھی اگر اعتکاف کرلے گا تو اعتکاف نہ کرنے کا گناہ کسی پر نہ رہیگا ورنہ تمام اہل
شہر تارک سنت اور گنہگار ہوں گے، اعتکاف ایسی مسجد میں کرے جس میں پانچوں
وقت کی نماز جماعت سے ہوتی ہو۔اعتکاف گوشہ نشینی کو کہتے ہیں، حضور ﷺ ہمیشہ
رمضان شریف میں بلاناغہ بیس تاریخ کو عصر سے عید کے چاند تک اپنی مقدس مسجد میں
اعتکاف فرمایا کرتے تھے۔

بعد نیت اعتکاف حد مسجد سے باہر نکلنا بجز انسانی حاجتوں اور شرعی حاجتوں
کے حرام ہو جاتا ہے۔انسانی حاجتیں، پیشاب اور پاخانہ ہے اور نہانا، اگر نہانے کی
حاجت ہو جائے اور استنجا کرنا اور وضو کرنا اور اگر کوئی گھر سے مسجد میں کھانا لانے والا نہ
ہو تو بحرالرائق اور مراقی الفلاح اور طحطاوی میں ہے کہ کھانا کھانے سے واسطے بعد
مغرب گھر تک جانا بھی حوائج ضروریہ انسانی سے ہو جاتا ہے اور بہتر یہی ہے کہ
کھانا گھر سے لے آئے اور مسجد میں کھائے اور حاجات شرعی سے نماز جمعہ ہے
لہٰذا نماز جمعہ کو ایسے وقت جائے کہ وہاں جا کر چار سنتیں پڑھ کر خطبہ سن لے اور بعدہ
چھ رکعت سنت پڑھ لے، اور جن ملکوں میں امیر الاسلام نہیں ہے منحۃ الخالق میں ہے
وہاں، اپنی مسجد اعتکاف میں آکر چار رکعت فرض اس نیت سے پڑھے کہ میں وہ
چار رکعت فرض اس آخر ظہر کے پڑھتا ہوں جو میرے ذمہ لازم ہے۔طریق مستحب
یہی ہے اور اگر زیادہ ٹھہر جائے یا وہاں ہی اعتکاف پورا کرلے جب بھی کچھ مضائقہ

نہیں اگرچہ امر مکروہ ہے۔

اور اذان کے واسطے اگر مینارہ اذان کا دروازہ مسجد سے باہر ہو اور معتکف موذن ہے خواہ موذن باہر مینارہ پر جانا ظاہر الروایت میں جائز ہے مگر بقول صحیح امام ناجائز۔ لہذا بہتر یہی ہے کہ نہ نکلے اور اگر معتکف وقت نیت کرنے اعتکاف کے یہ شرط کرے کہ عبادت اور نماز الخ۔ جنازہ کی اگر ضرورت ہوگی یا مجلس وعظ میں جانے کی تو بموجب اپنی شرط بقدر ضرورت امور مذکور کے واسطے مسجد سے باہر جانا جائز ہے اور بلا نیت اگر پاخانہ جاتے وقت گھر ہوتا جائے یا چلتے چلتے عیادت مریض کرلے مضائقہ نہیں۔

یہ تمام احکام بموجب تحقیق امام اعظم رحمۃ اللہ تعالی علیہ ہیں۔ چنانچہ امام اعظمؒ کے نزدیک تو اگر بغرض ٹھنڈک حاصل کرنے کے غسل کرنے کو ایک ساعت یعنی ذرا سی دیر کو بھی قصداً خواہ بھول کر مسجد سے باہر جائے گا، اعتکاف ٹوٹ جائے گا اور امام ابو یوسف اور امام محمدؒ کے نزدیک اگرچہ بلاضرورت مذکورہ معتکف کو مسجد سے باہر نکلنا مکروہ ہے مگر جب تک آدھے دن سے زیادہ مسجد سے باہر نہ رہے گا، اعتکاف نہ ٹوٹے گا بحر الرائق میں ہے کہ ہدایہ سے یہی قول راجح معلوم ہوتا ہے اور فتح القدیر میں قول امام کو ترجیح دی ہے۔ ایسی صورت میں دونوں قولوں میں سے جس پر چاہے عمل کرے۔ امام کے قول میں احتیاط ہے اور قول صاحبین رخصت پر مبنی ہے۔ اعتکاف میں معتکف کو مسجد میں کھانا پینا، سونا دین کی کتابوں کا پڑھنا، مسائل دینی بیان کرنا، بزرگا دین کے اور پیغمبروں کے حالات بیان کرنا، اگر ضرورت پڑے بغیر لانے مال کے مسجد میں زبانی خرید و فروخت کرنا جائز ہے۔ عبادت سمجھ کر مطلقاً چپ رہنا یا دنیا کی باتیں کرنا مطلقاً مکروہ ہے۔ مسجد سے سر باہر نکال کر بیوی سے سر دھلوا لینا جائز ہے باقی تمام امور بوس و کنار وغیرہ معتکف کو مطلقاً ناجائز ہیں۔



اور نفلی اعتکاف کے واسطے کوئی مدت مقرر نہیں۔ جو شخص جتنی دیر مسجد میں ٹھہرے اور نیت اعتکاف کرے، مفت ثواب اعتکاف پائے گا اسی آخیر کے عشرہ میں جس میں اعتکاف کیا جاتا ہے، بموجب اکثر احادیث صحیحہ اور اقوال معتبرہ ایک رات ہے، جس کو لیلۃ القدر کہتے ہیں چنانچہ حدیث میں وارد ہے

اَلْتَمِسُوْهَا فِی الْعَشْرِ الْاَوَاخِرِ مِنْ رَمَضَانَ ...... اور

تَحَرَّوْا الَيْلَةَ الْقَدْرِ فِی الْوِتْرِ مِنَ الْعَشْرِ الْاَوَاخِرِ مِنْ رَمَضَانَ

یعنی حضور ﷺ فرماتے ہیں کہ لیلۃ القدر کو آخری عشرہ رمضان میں تلاش کرو اور آخیر عشرہ کی طاق راتوں میں تلاش کرو۔

مراقی الفلاح میں ہے یعنی اکیسویں رات میں، بائیسویں میں رات میں، پچیسویں رات میں یا ستائیسویں رات میں، یا انتیسویں رات میں اور بعض روایتوں میں پہلی رمضان بھی بتائی گئی ہے۔ اسی واسطے امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ سارے رمضان میں کبھی پہلی شب کو ہوتی ہے، کبھی بیچ کی راتوں میں، کبھی آخیر راتوں میں۔ حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں چوبیسویں رات ہوتی ہے اور حضرت عکرمہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں پچیسویں شب ہے۔

علامہ شرنبلالی بعد اس تمام مضمون کے تحریر فرماتے ہیں کہ لیلۃ القدر معتدل رات ہوتی ہے، نہ گرم، نہ سرد۔ اور اس رات کی صبح کو آفتاب بلاشعاع مثل تھالی اور طشت کے صاف ٹھنڈا نکلتا ہے۔ بعض روایت میں آیا ہے کہ اس رات کو ضرور کچھ ترشح بھی ہو جاتی ہے، علامہ عبد الرحمٰن صفوری، نزہۃ المجالس میں بحوالہ تحریر اپنے والد ماجد کے تحریر فرماتے ہیں کہ حضرت شیخ ابو الحسن رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جب سے بالغ ہوا ہوں، کبھی ایسا نہیں ہوا کہ رمضان شریف میں، میں نے شب قدر کو نہ پایا ہو۔

میرا تجربہ ہے کہ اگر پہلی تاریخ رمضان کی اتوار کو یا بدھ کو ہے شب قدر انتیسویں رات کو ہوتی ہے اور جب پیر کی پہلی ہوتی ہے تو اکیسویں کو شب قدر ہوتی ہے اور جب جمعہ یا منگل کی پہلی ہوتی ہے تو ستائیسویں رات کو ہوتی ہے اور جب جمعرات کی پہلی ہوتی ہے تو پچیسویں شب لیلۃ القدر ہوتی ہے اور جب ہفتہ کی پہلی ہوتی ہے تو تیسویں شب کو ہوتی ہے۔ مگر اکثر احادیث سے یہی ثابت ہوتا ہے کہ وہ ستائیسویں شب کو ہوتی ہے۔ مقصود یہ ہے کہ اس رات کی تلاش میں اگر عشرہ آخر کی دسویں رات شب بیداری کی جائے کیا عجب ہے کہ اللہ ہر رات کی عبادت کا ثواب شب قدر ہی کے برابر عطا فرمائے کسی اہل دل کا کیا خوب محبت آمیز شعر ہے:

اے دوست چہ پرسی زشب قدر نشانے
ہر شب شب قدر است اگر قدر بدانے







# فضائل شب قدر

قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ جل شانہ ارشاد فرماتا ہے:

لیلۃ القدر خیر من الف شھر

یعنی شب قدر کی عبادت کا ثواب ہزار مہینے یعنی تراسی برس چار مہینے کے لگاتار عبادت سے زیادہ اور بہتر ہے

علامہ صفوری علیہ الرحمۃ نزہۃ المجالس میں تحریر فرماتے ہیں کہ اللہ جل شانہ شب قدر میں فرماتا ہے کہ اے جبرائیل طاہر اور اے میکائیل ذاکر اور اے اسرافیل راکع علیہم السلام جاؤ میرے محبوب کی امت کے گنہگاروں کی زیارت کرو اور ستر ستر ہزار فرشتوں کو جو بالکل رحم مجسم ہوں اپنے ساتھ لے جاؤ۔ پھر اس شان عالی کے ساتھ یہ تینوں فرشتے چار نشان لیکر زمین کی طرف اترتے ہیں لواء الحمد، لواء مغفرت لواء کرم لواء رحمت اس اہتمام کو تمام آسمان والے فرشتے یہاں تک کہ حوریں سن کر رضوان داروغہ بہشت سے پوچھتی ہیں کہ آج اس قدر خیر و برکت کی یہ کیسی رات ہے؟ رضوان داروغہ فرماتے ہیں کہ آج تمہارے شوہروں کی نہایت شان عظمت کے ساتھ تم کو زیارت کرائی جائے گی پھر پردے اٹھ جاتے ہیں اور حوریں اپنے اپنے شوہروں کی جو گنہگاران امت مرحومہ سے ہیں زیارت کرتی ہیں پھر فرشتے مغفرت کے نشان کو قبر مکرم حضور ﷺ پر قائم کر دیتے ہیں اور رحمت کے نشان کو کعبہ شریف کے اوپر اور کرامت کے نشان کو صخرہ بیت المقدس پر اور لواء الحمد کو زمین آسمان کے درمیان معلق قائم کر کے کوئی مکان اور جونپڑا غلامان سیدنا محمد رسول اللہ ﷺ کے مومن اور مومنہ عورتوں سے باقی نہیں رہتا کہ جہاں زیارت غلامان حبیب اللہ ﷺ کو فرشتے

نہیں داخل ہوتے پھرتے۔ پھر خالی بیٹھے ہوؤں پر فرشتے سلام علیک کرتے ہیں اور جو ذکراللہ میں مشغول ہوتے ہیں ان پر حضرت سیدنا جبرائیل علیہ السلام سلام علیک فرماتے ہیں اور نماز پڑھنے والے اور درود پڑھنے والوں پر اللہ تعالیٰ سلام بھیجتا ہے۔ مومن! یہ اسی محبوب خدا اشرف انبیاء تاجدار مدینہ حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کا طفیل ہے جو ہم جیسے گنہگاروں کی زیارت کو ایسے الوالعزم فرشتے گھر گھر گشت لگاتے ہیں اور مومن مرد وعورت کو پیام رحمت سناتے ہیں۔ لہٰذا تم کو لازم ہے کہ اس رات میں کثرت سے درود پڑھو اور حضوری سرور عالم ﷺ حاصل کرو۔

حدیث صحیح میں وارد ہے جو کوئی میرے اوپر ایک دفعہ درود بھیجتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر دس بار درود بھیجتا ہے اور جتنے بھی بے گنتی بے شمار فرشتے ہیں، وہ سب اس پر رحمت بھیجتے ہیں اور دلائل الخیرات اور حدیث صحیح مسند بزار وطیالسی سے ثابت ہے کہ حضور ﷺ اپنے عاشقوں کی درود کی آواز بلاواسطہ سنتے ہیں یعنی درود خواں جب تک درود پڑھے حضور ﷺ کی حضوری حاصل ہوتی رہتی ہے۔ یہ اسی شفیع المذنبین، رحمۃ للعالمین ﷺ کا صدقہ ہے کہ ہم گنہگاروں پر یہ گھٹائیں رحمت کی چھائی ہوئی ہیں۔ یہ رحمت ابر رحمت کی جھڑی لگی ہوئی ہے

صاحب نزہۃ المجالس، عیون المجالس سے نقل فرماتے ہیں کہ ایک دن حاضر ناظر حضور ﷺ میں یہ خیال گزرا کہ دیکھیے اللہ تعالیٰ میری امت کے ساتھ کیا کرتا ہے اُسی وقت وحی آئی کہ اے محبوب غم اُمت کب تک کھینچتے رہوگے، میں اُن کو دُنیا سے انہیں اُٹھاؤں گا جب تک اُن کو پیغمبروں کے ساتھ مرتبہ نہ عطا فرمادوں گا۔ چنانچہ پیغمبروں پر فرشتے وحی اور سلام الٰہی کے ساتھ اُترتے ہیں، تمہاری اُمت پر شب قدر کو ہم فرشتوں کو سلام اور رحمت کے ساتھ نازل فرمائیں گے۔



لہٰذا بمقتضائے اپنی رحمتِ عامہ کے ہم کو یہ بیش بہا تحفے عطا کئے جاتے ہیں۔ حضرت کعب احبار رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جو کوئی شب قدر میں تین بار لا الہ الا اللہ یقین کے ساتھ پڑھے، ایک کلمہ کی برکت سے اللہ اس کے سب گناہ بخش دیتا ہے اور دوسرے کلمہ کے بدولت دوزخ سے نجات عطا فرماتا ہے اور تیسرے کلمہ کے صلہ میں جنت عطا فرماتا ہے۔

حضرت علی کرم اللہ وجہہ، سے مروی ہے کہ جو کوئی شب قدر میں سات بار سورۃ انا انزلنا پڑھ لے، اس کو اللہ تعالیٰ تمام بلاؤں سے نجات عطا فرماتا ہے اور ستر ستر فرشتے اس کے واسطے جنت کے دعا کرتے ہیں اور جو کوئی قبل نماز جمعہ رمضان میں تین بار انا انزلنا پڑھ لیا کرے، جتنی تمام عالم میں اس جمعہ کی نماز پڑھنے والے ہیں، سب کی برابر اس کی نیکیاں عطا فرماتا ہے۔ مگر واضح رہے کہ ایسا نہ ہو کہ بوجہ شب بیداری شب قدر صبح کی اور عشاء کی جماعت فوت ہوجائے اور نفع سے زیادہ نقصان ہوجائے۔

حدیث صحیح میں آیا ہے کہ جس کی صبح کی جماعت فوت ہوجاتی ہے۔ شیطان اس کے کانوں میں پیشاب کردیتا ہے اور حدیث شریف میں آیا ہے کہ جو کوئی صبح کی نماز عشاء کی نماز جماعت کے ساتھ پڑھے اس کو رات بھر عبادت کا ثواب عطا فرمایا جاتا ہے۔ فضائل شب قدر اس سے بہت زیادہ ہیں کہ یہ مختصر اُس کو کافی ہو۔ لہٰذا بخوف ملالت طبع ناظرین اسی قدر بس کرکے احکام ضروری عیدالفطر بیان کئے جاتے ہیں۔

## بیان احکام عیدالفطر

عیدالفطر کے دن روزہ رکھنا حرام ہے، جیسے عیدالضحیٰ کو معہ گیارھویں، بارھویں، تیرھویں ذی الحجہ کی جن کو ایام تشریق کہتے ہیں، روزہ رکھنا حرام ہے۔ عید کی صبح کو سُنّت ہے کہ بعد نمازِ صبح کے افضل یہ کہ چند کھجوریں یا کچھ میٹھا کھا کے شکر

خداوندِ کریم بجالائے اور جو شخص وقت صبح صادق عید کی بھی اگر ساڑھے سات تولہ سونے کا مالک ہو جائے اور اُس سے پہلے محتاج ہو تو اس پر بھی واجب ہے اور جو اس قدر مال کا مالک نہ ہو، اُس پر مُستحب ہے کہ اپنی طرف سے اور اپنی نابالغ اولاد اور اپنی بیوی کی طرف سے صدقہ فطر کا کسی مسلمان محتاج کو دے کر نمازِ عید کو جائے اور اگر عید کے دن سے پہلے یا پیچھے بھی صدقہ فطر ادا کر دیا جائے گا جائز ہے مگر تاخیر کرنا مکروہ ہے ۔صدقہ فطر کا ہر آدمی کی طرف سے آدھا صاع گیہوں ہے اور طحطاوی میں ہے کہ ایک صاع حضرت امامِ اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک آٹھ رطل عراقی کا ہوتا ہے اور رطل عراقی ایک سو تین درہم کا۔ اس حساب سے ایک صاع ایسا پیمانہ ہوگا جس میں ایک ہزار چالیس درہم بھر گیہوں سما جائیں۔ اور جواہر اخلاقی میں ہے الدرہم الشرعی خمس وعشرون حبۃ وخمس حبۃ یعنی درہم ۲۵۔۲/ رتی کا ہوتا ہے۔ لہٰذا ایک صاع چھبیس ہزار دو سو آٹھ رتی کا ہوا۔ جس کے تین ہزار دو سو چھہتر ماشہ ہوئے۔ اور چونکہ یہ کلدار روپیہ مروّجہ ساڑھے گیارہ ماشہ کا ہوتا ہے صاع کے دو سو چوراسی روپیہ، چودہ آنے ہوئے۔ اور مروّجہ انگریزی اسّی روپیہ بھر کا ہوتا ہے لہٰذا اس حساب دو سو چوراسی روپیہ چودہ آنے بھر کے جو وزن صاع ہے تین سیر آدھی چھٹانک بھر گیہوں کا ہوا کہ جو احتیاطاً قدیم سے وزن صدقہ فطر کچھ بڑھا کر آدھا پاؤ کم دو سیر مشہور ہے مگر مولانا احمد رضا خاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے جو دریافت کیا گیا باتباع تحریر علامہ شامی علیہ الرحمۃ ( کہ احتیاط اس میں ہے کہ گیہوں صاع شعیری سے ناپ کر دیئے جائیں ) مولانا ممدوح تحریر فرماتے ہیں کہ نصف صاع شعیری میں جو میں نے گیہوں بھر کر تولے تو ایک سو ساڑھے پچھتر روپیہ بھر ہوئے۔ اور ظاہر ہے کہ اسّی روپیہ بھر کی انگریزی سیر ایک سو ساڑھے پچھتر روپے کے دو سیر تین چھٹانک اٹھنی بھر یعنی دو رتی کم ۶ ماشہ بھر



گیہوں ہوئے۔

اندریں صورت چونکہ صدقہ فطر کے تعین نصف صاع کے ساتھ جو ایک پیمانہ ہے شرعاً کی گئی اور مولانا ممدوح اسی پیمانہ کو حاصل کر کے اسی کے اندازہ سے جو وزن فطرہ کا بتلاتے ہیں وہی دو سیر تین چھٹانک دو رتی کم چھ ماشہ ہے، دیا کریں۔ ورنہ بموجب تحریر طحطاوی اور جواہر اخلاطی مقدار نصف صاع جو بیان کی گئی اور احتیاطاً کچھ بڑھا کر علماء دین اس اسی روپیہ کے سیر سے آدھ پاؤ کم دو سیر بتلاتے چلے آئے ہیں، اس پر بھی عمل کرنے سے امید برات کامل کی ہے۔ مگر جواہر اخلاطی میں جو وزن درہم ۲۵، ۵حبہ نقل کیا ہے اس کی نسبت کہ حبا کس کو کہتے ہیں ہم کو کچھ خدشہ باقی تھا مگر کشف الغطا سے بفضلہٖ تعالیٰ وہ بھی رفع ہو گیا۔ صاحب کشف الغطا تحریر فرماتے ہیں "بدانکہ معتبر نزد ما صاع عراقی است وآن ہشت رطل است ورطل بست استار واستار چار ونیم مثقال ومثقال بست قیراط وقیراط یک حبہ وچار خمس حبہ کہ آنرا بفارسی سرخ گویند کہ ہشتم حصہ ماشہ است"۔

اور علامہ شامی علیہ رحمۃ وزن درہم شرعی چونکہ ستر جو بھر تحریر فرماتے ہیں اور دانہ ہاء جو میں اس درجہ اختلاف کہ میں نے آگرہ میں امیر خاں صاحب سادہ کار کی دوکان پر عمدہ نئے جو منگوا کر اس رتی سے جو کہ ماشہ کی پوری آٹھ چڑھے تھے سونا تولنے کے کانٹے میں اندازہ کرایا تو عمدہ موٹے جو رتی کے دو چڑھے۔ اور علاج الغربا میں رتی کے دو جو ہی لکھے ہوئے نظر سے گزرے۔ بلکہ پھر تمیز چھوٹے بڑے جو کے یونہیں ماشہ کے ساتھ جو تلوائے تو وہ بھی اسی حساب سے چاول بھر کر کم ۱۶ جو چڑھے۔ لہٰذا اس حساب سے درہم شرعی ۳۵ رتی کا ہوا۔

اور چونکہ بموجب تحریر مذکورہ علامہ طحطاوی علیہ الرحمۃ وشامی علیہ الرحمۃ صاع

ایس پیمانہ ہوتا ہے جس میں ایک ہزار چالیس درہم بھر مونگ یا ماش جس کے دانے تقریباً برابر ہوتے ہیں سمایں۔ اسی حساب سے صاع چھتیس ہزار چار سو رتی کا ہوا، جس کی چار ہزار پانچ سو پچاس ماشہ ہوئے اور تین سو پچانوے روپیہ کلدار رائج الوقت سوادس آنے بھر اور چھٹانک کم پانچ سیر سوادس آنے بھر کا اسّی روپے کے سیر سے جس کا نصف صاع جو مقدار صدقہ فطر ہے آدھی چھٹانک کم ڈھائی سیر پانچ آنے بھر کا ہوا۔ پھر اسی احتیاط سے جب پرانے متوسط جَو تلوائے تو رتی کے چار چڑھے۔ اس حساب سے درہم ساڑھے سترہ رتی کا ہوا، جس سے وزن صاع آدھی چھٹانک کم ڈھائی سیر ہوا اور آدھی صاع کے گیہوں جو مقدار فطر ہے، آدھی چھٹانک کم سوا سیر ہوئی۔

اور غالباً اسی بناء پر بعض منتظمین انجمن ہائے اسلامیہ نے اپنے اشتہاروں میں صدقہ فطر سوا سیر لکھ دیا ہے اور مولانا عبدالحی صاحب مرحوم نے بھی عمدۃ الرعایہ میں رتی کا وزن ۴ جَو معین کر کے نصاب زکوٰۃ سونے کا پانچ تولہ ڈھائی ماشہ تحریر فرمایا اور نصاب زکوٰۃ چاندی کا جو دو سو درہم ہے رتی کو چار جَو کی برابر مقرر کر کے دو سو درہم کا وزن چھتیس تولہ ڈھائی ماشہ مقرر کر دیا۔ مگر زکوٰۃ میں اگر اسی تحقیق مولانا ممدوح پر جو مخالف تحقیق مولانا شاہ عبدالحق صاحب محدث دہلوی علیہ الرحمۃ اور مولانا شاہ عبد العزیز علیہ الرحمۃ اور قاضی ثناء اللہ پانی پتی علیہ الرحمۃ و نواب قطب الدین صاحب مرحوم وغیرہ ہم ہی کوئی عمل کر کے جب چھتیس تولہ چاندی ڈھائی ماشہ یا فقط ڈھائی ماشہ پانچ تولہ سونے کا مالک ہو وہ بھی زکوٰۃ نکال دے چونکہ اس میں احتیاط ہے' مضائقہ نہیں۔ ورنہ ''مدراج النبوت'' میں مولانا عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ اور ''تفسیر عزیزی'' میں شاہ صاحب علیہ الرحمۃ اور ''مالا بدمنہ'' میں قاضی صاحب علیہ الرحمۃ اور ''مظاہر حق'' میں نواب صاحب مرحوم نصاب چاندی کا ساڑھے باون تولہ



اور نصاب سونے کا ساڑھے سات تولہ تحریر فرماتے ہیں مگر اسی حساب پر قیاس کر کے اور رتی کا وزن مخالف واقعہ چار ہی جَو میں منحصر رکھ کر صدقہ فطر کے سوا سیر گیہوں کا فتویٰ بالکل مخالف تحقیق فقہاء محققین ہے اس واسطے کہ صاع میں باعتبار وزن کے چونکہ مختلف قسم کے گیہوں اور جَو ہیں' برابر نہیں سماتے اور باعتبار وزن اکثر اوقات کم و بیش ہو جاتے ہیں۔

صفحہ ۸۴ سطر ۱۷ جلد دوم شامی میں ہے کہ امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک تو صاع کو آٹھ رطل عراقی قرار دے کر اگر کوئی چار رطل گیہوں سے صدقہ فطر ادا کرے گا ہرگز ادا نہ ہوگا۔ اس واسطے کہ بوجہ بھاری ہونے گیہوں کے ممکن ہے کہ چار رطل گیہوں سے نصف صاع کا پیمانہ نہ بھرے مگر چونکہ اکثر جگہ پیمانہ صاع اور نصف صاع کا عدیم الوجود ہے اس صفحہ مذکورہ شامی کی سطر ۱۱ سے علامہ ابن عابد رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔

قال الطحطاوی الصاع ثمانية ارطال مما یستوی کیله ووزنه و معناه ان العدس یستوی کیله ووزنه حتی لووزن ثمانية ارطال ووضع فی الصاع لا یزیدوه و ماسوی ذالک تارة یکو ن الوزن اکثر من الکیل کا لشعیر و تارة بالعکس کالملح فاذا کان المکیال یسع ثمانية ارطال من العدس و الماش فهو الصاع الذی یکال به الشعیر وا لحنطة والتمراه و ذکر نحوه فی الفتح ثم قال و بهذا یرتفع الخلاف فیه تقدیر الصاع کیلا ووزناو مراده بالخلاف ماذکره قبل ......قال ثم یعتبر نصف صاع من بر من حیث الوزن عند الاحناف رحم الله الانهم لما اختلفوافی ان الصاع ثمانية ارطال او خمسة و ثلث کا ن اجماعاً منهم انه یعتبر بالوزن .

خلاصہ ترجمہ: یعنی امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک نصف صاع گیہوں فطرہ میں دینا باعتبار وزن کے معتبر ہے۔ اس واسطے کہ جب بعض فقہاء فرماتے ہیں کہ صاع آٹھ رطل کا ہوتا ہے اور بعض فرماتے ہیں کہ تہائی رطل اور پانچ رطل کا ہے تو گو کہ مقدار وزن میں اختلاف ہو مگر سب کا اجماع اس پر ضرور ہے کہ اعتبار صاع کا باعتبار وزن کے ہے۔ لہٰذا علامہ طحاوی فرماتے ہیں کہ اگر آٹھ رطل مونگ یا موش کی ناپ کا پیانہ بنالیا جائے تو باہمی اختلاف امامِ اعظم اور امام محمد رحمۃ اللہ علیہ سرے ہی سے مٹ جائے اس واسطے کہ مونگ یا ماش کی ناپ کے پیانہ میں کبھی ناپ اور وزن میں کمی بیشی نہیں ہوتی اور رطل گیہوں یا جو اس ناپ سے زیادہ ہی رہیں گے۔ بعدہٗ علامہ شامی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ میرے نزدیک اگر آٹھ رطل جو سے ناپ کر پیانہ بنایا جائے بوجہ ہلکی ہونے جو کے یہ پیانہ بڑا رہے گا۔ لہٰذا احتیاط اس میں ہے کہ جو سے ناپ کر بنایا جائے۔

بہرنہج سب کا مقصود یہ ہے کہ کبھی ایسا نہ ہو کہ اصل نصف صاع حقیقی سے کم گیہوں دیئے جائیں اور صدقہ فطر ادا نہ ہو۔ اس میں احتیاط یہی ہے کہ جو شخص شرح وقایہ شامی کے حساب سے دے زیادہ سے زیادہ جو وزن حساب مذکورہ کتب سے نکلے کہ وہ باعتبار ہونے رتی کے دو جو بھر نصف صاع آدھی چھٹانک کم ڈھائی سیر پانچ ماشہ بھر کا ہوتا ہے، اُس پر عمل کرے۔ ورنہ تحقیق مولانا احمد رضا خاں صاحب قدس سرہٗ پر جو باعتبار خیر الامور اوسطہا، واجب العمل ہے اور نیز اصلی پیانہ سے اندازہ کی ہوئی ہے۔ عمل کرنے کو موجب برات تامہ اور واجب العمل سمجھے اور جو بموجب تحقیق جواہر اخلاطی کشف الغطا احتیاطاً کچھ اضافہ کر کے آدھ پاؤ کم دو سیر گیہوں بتائے گئے ہیں۔ موقع احتیاط ضروری میں تحقیق فقہاء اور ان کے تقوی پر نگاہ کر کے اس مقدار سے کبھی کم نہ دے، ورنہ خوف نہیں بلکہ یقین ہے کہ صدقہ فطر سے برات حاصل نہ ہوگی۔ اللہ



ہم سب کو توفیق احتیاط اور تقوی کی عطا فرمائے اور امور دین میں سستی اور کم حوصلگی سے محفوظ رکھے آمین ثم آمین

اب جب تحقیق صاع اور نصف صاع معلوم ہو چکی تو سنئے کہ اگر صدقہ فطر میں جو دے تو اسی حساب سے ایک صاع جو دے اور جن چیزوں سے صدقہ فطر دینے کی تصریح شارع علیہ السلام سے نہیں پائی جاتی جیسے جوار، باجرہ چنے چاول وغیرہ تو ان سے اتنا صدقہ فطر ادا کیا جائے جتنی یہ اشیاء جوار، باجرہ، وغیرہ نصف صاع گیہوں کی قیمت میں آتے ہوں۔ مستحب ہے کہ ایک آدمی کا پورا صدقہ فطر ایک مسکین کو دیا جائے اور اگر ایک آدمی کا صدقہ دو چار مسکینوں کو دے دیا جائے جائز ہے مگر مکروہ تنزیہیہ ہے۔

صدقہ فطر مثل زکوٰۃ کے اپنے جڑ یعنی ماں، باپ، دادا، علیٰ ہذا اپنی شاخ یعنی بیٹا، بیٹی، نواسہ، پوتا، پوتی کو دینا درست نہیں، نہ بیوی کا خاوند کو دینا اور نہ شوہر کا بیوی کو دینا علاوہ بریں بہن، بھائی، پھوپھی، خالہ، ساس، سالی وغیرہ وغیرہ اگر محتاج ہوں، سب کو دینا درست ہے۔

شامی میں ہے کہ بقول مفتی بہ صدقہ فطر کا کافروں کو بھی دینا درست نہیں۔ اندریں صورت جو لوگ صدقہ فطر یا اس کی قیمت ہندو فقیر کوڑی ناج مانگنے والوں کو راستہ عیدگاہ میں دیتے چلے جاتے ہیں اُن کا صدقہ فطر ادا نہیں ہوتا۔

عید کے دن مستحب ہے کہ غسل کرے، خوشبو لگائے، عمدہ سے عمدہ کپڑے نئے خواہ دھلے ہوئے پہنے، آہستہ آہستہ اللہ اکبر اللہ اکبر لا الہ الا اللہ واللہ اکبر۔ اللہ اکبر وللہ الحمد۔ کہتے ہوئے خدا سے ڈرتے ہوئے امیدوار قبولیتِ نماز و روزہ کے تمام مسلمان عیدگاہ کو جائیں۔ یہ بھی مستحب ہے کہ جس راستہ سے جائیں، واپس اس راستہ سے نہ آئیں یہ بھی مستحب ہے کہ نماز عید کو اوّل جائیں، سواری پر نماز عید کو جانا اور واپس آنا

جائز ہے، مگر مستحب یہی ہے کہ پیدل جائیں۔

حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ آپ نے عید کے دن بعض لوگوں کو دیکھا کہ ہنستے کھیلتے دنیا کی باتوں میں مشغول گپ شپ مارتے جاتے ہیں۔ آپ نے فرمایا کہ اگر تم کو یقیناً معلوم ہے کہ ہمارے روزے تمام خرابیوں سے پاک تھے اور مقبول ہو ہی گئے شکر کرنا لازم ہے۔ تکبیر کہتے ہوئے جانا لازم ہے، نہ کہ کھیل کود کے ساتھ اظہار ناشکری کرنا اور خدانخواستہ مقبول نہ ہوئے تو رونے اور گڑگڑانے اور عذر تقصیر بجالانے کا موقع ہے، نہ کہ ان لغویات باتوں کا مسلمانو! سید الطائفہ خلیفہ اکمل حضرت سیدنا مولا علی رضی اللہ عنہ کرم اللہ وجہ، چشتیہ قادریہ تمام ہی سلسلوں کے سردار اتنے امور کو جائز نہ رکھیں بعد نماز عید تمام دنیا دار نااہلوں کو قوالی کے بہانے سے اپنی نفسانی خواہشوں کے پوری کرنے کی کب اجازت دے سکتے ہیں لہذا تم کو لازم ہے کہ عیدگاہ سے واپس بھی تکبیر آہستہ آہستہ کہتے ہوئے آو۔ بعد عید سعید دوسری تاریخ شوال سے شوال عید کے چھ روزے۔ مسلم شریف میں حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ تعالی عنہ سے مروی ہے، فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں کہ جس شخص نے رمضان شریف کے روزے رکھے پھر اس کے پیچھے ہی شوال کے چھ روزے رکھے اس کو تمام عمر روزے رکھنے کے برابر ثواب ملتا ہے۔

## احکام نمازِ عید

نماز عید ہر مسلمان مرد عاقل بالغ مقیم تندرست آزاد پر واجب ہے۔ ساتھ چھ تکبیروں واجب کے۔ نیت نماز عید، نیت کرتا ہوں میں دو رکعت نماز واجب عیدالفطر کی ساتھ چھ تکبیر واجب کے، عید کی نماز میں علاوہ پہلی تکبیر، تکبیر تحریمہ کے چھ تکبیر واجب ہیں۔ ہر تکبیر کا سوا نماز جنازہ کے جو بحالتِ قیام ادا کی جائیں یہ قاعدہ



ہے کہ جس تکبیر کے بعد کچھ پڑھا جائے، کانوں تک ہاتھ اٹھا کر بدوں چھوڑنے کے فوراً زیر ناف دونوں ہاتھ باندھ لئے جائیں اور جس کے بعد کچھ نہ پڑھا جائے دونوں ہاتھ چھوڑ دیئے جائیں۔

اور نماز جنازہ میں تکبیر کے ساتھ ساتھ دونوں ہاتھ کانوں تک لے جانا ہی خلافِ سنت ہے۔ البتہ عید بقر عید کی میں ہر تکبیر کے ساتھ بحالت قیام کانوں تک ہاتھ اٹھائے جاتے ہیں لہذا چاہیے کہ اول نیت کر کے تکبیر کے ساتھ کانوں تک ہاتھ اٹھا کر سب ہاتھ باندھ لیں اور فقط سبحانک اللھم امام کے ساتھ بغیر اعوذ اور بسم اللہ کے ساتھ تیسری تکبیر کہہ کر ہاتھ باندھ کر چپ کھڑے رہیں اور امام الحمد اور سورت پڑھے۔ پھر دوسری رکعت میں جب امام قرات سے فارغ ہو کر تکبیر کہے۔ تینوں تکبیروں میں کانوں تک ہاتھ لے جا کر چھوڑے ہوئے چوتھی تکبیر کے ساتھ رکوع میں چلے جائیں۔ عالمگیریہ میں ہے کہ اگر کوئی شخص پیچھے آئے اور امام کو رکوع میں پائے اس کو چاہیئے کہ بعد تکبیر تحریمہ یعنی نیت والی تکبیر کے تینوں تکبیر باقاعدہ کہہ کر رکوع میں شریک ہو جائے اور اگر بصورت ادا کرنے تینوں تکبیر کے بحالت رکوع میں جا کر تینوں تکبیر ادا کرے۔ مگر اس صورت میں رفع یدین نہ کرے۔ اسی طرح اگر امام بھول جائے تینوں تکبیر بعد قرآت اور نیز رکوع میں اگر رکوع میں یاد آئے تو اس میں کر سکتا ہے۔ اور بعد جو شخص التحیات میں شریک ہو وہ اپنی نماز باقاعدہ معہ قرات الحمد و سورت و تکبیرات پوری کرے۔

اگر کسی عذر معقول سے نماز عید پہلی تاریخ کو ادا نہ ہو سکے، دوسرے دن ادا کر لی جائے اور بلا عذر دوسرے دن پڑھنا ہرگز جائز نہیں درمختار میں ہے کہ نمازِ عید ایک شہر میں مختلف جگہ بالاتفاق جائز ہے مگر مستحب یہی ہے کہ سب لوگ عیدگاہ میں جائیں اور ایک امام کسی مسجد شہر میں نمازِ عید کے واسطے مقرر کر دیا جائے تاکہ ضعیف

لوگ اس کے ساتھ نماز ادا کرلیں اور جن کو عیدگاہ میں نماز عید نہ ملی ، وہ بھی یہاں
آکراس کے ساتھ نماز عید ادا کرسکیں اور جس کو جماعت نماز عید نہ ملے ، نماز عیدگاہ میں
نہ پڑھے چنانچہ صفحہ ۶۱۸ درمختار مصری میں ہے

ولا یصلیھا وحدان فاتت مع الامام ولو بالافساد اتفاقاًفی
الاصح او مکنہ الذھاب الی امام آخر فعل لانھالوری بمصر واحد
بمواضع کثیرۃ اتفاقاً (اور صفحہ ۶۱۲ ردالمختار میں ہے) وفی الخلاصہ والخانیۃ
السنۃ ان یخرج الامام ابی الجبانۃ و یستخلف امام یصلی فی للمصر
بالضعفاء بناء علی ان صلوۃ العیدین فی موضعین جائز بلااتفاق

عبارت ہذا اور مختار سے ظاہر ہوتا ہے کہ صاحب درمختار کا یہ فرمانا کہ بلا اتفاق
نماز عید متعدد جگہ ایک شہر میں جائز ہے ۔ صحیح نہیں بلکہ مثل جمعہ کے بعض کے نزدیک
خصوصاً متاخرین کے نزدیک جائز ہے اور اکثر متقدمین فقہاء کے نزدیک دو جگہ سے
زیادہ جائز نہیں ۔ اندریں صورت جب عیدگاہ میں نماز نہ ملی اور دوسری مسجد شہر میں نماز
عید نہ مل سکے ، نماز عید دوسری جماعت عیدگاہ میں کرنا مثل جماعت ثانی نماز پنجگانہ
کے ایک ہی مسجد میں باوجود نہ ملنے جماعت اولی کے دوسری مسجد میں امام اعظم
رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک مکروہ ہے اور امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک اگر ایک
گوشہ مسجد میں جماعت ثانی کرلے تو کوئی جائز ہے مگر کراہت اختلافی سے
بچنا بہرحال مستحب اور مختلف فیہ قول پر عمل کرنا بلا اتفاق خلاف اولی ۔ غالباً یہی وجہ ہے
کہ علامہ طحطاوی اگر امام قابل امامت عید مل جائے اس کے پیچھے جماعت ثانی نماز
عید کو عیدگاہ میں جائز لکھتے ہیں ۔ مگر فتاوی عالمگیریہ کی اس عبارت صفحہ ۱۶۱ سے

والامام لوصلیھامع الجماعۃ وفاتت بعض الناس



لایقضیھامن فاتہ خرج الوقت اولم یخرج ۔

یہی سمجھ میں آتا ہے کہ نماز عید کی جماعت ثانی باوصف امید ملنے جماعت
اولی عید کی دوسری مسجد میں عیدگاہ میں پڑھنا نہ چاہیئے واللہ اعلم وعلمہ احکم . اگر
امام بھول کر دوسری رکعت میں بھی قرات سے پہلے تکبیریں ادا کرے ، نماز میں کچھ حرج
نہ ہوگا مگر طریق سنت یہی ہے کہ دونوں رکعت کی قرات کے اول و آخر میں تکبیر کہی
جائیں ۔ لہذا اگر کوئی دوسری رکعت میں آکر شریک ہو تو جب اپنی ایک رکعت اول رہی
ہوئی ادا کرے اسکو چاہیئے کہ اس میں بھی تکبیریں بعد فارغ ہونے کے قرات سے کہے
تاکہ دونوں رکعتوں کی قرات کے اول و آخر تکبیریں واقع ہوجائیں ۔ نماز عید کے واسطے
نہ اذان کہنا جائز ہے ، نہ تکبیر ۔ بعد نماز سنت ہے کہ امام دو خطبے پڑھے اور مقتدیوں
پر واجب ہے کہ چپ چاپ بیٹھ کر سنیں ۔ فقط واللہ اعلم

## فوائد متفرقہ

بخاری ومسلم شریف میں ہے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالی عنہ فرماتے ہیں
کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا ''دو کلمہ ہیں جو زبان پر بہت ہلکے مگر میزان عمل میں بہت
وزنی ہوں گے اور خدا رحمان کو بہت پیارے ہیں اور وہ یہ ہیں سبحان اللہ وبحمدہ سبحان
اللہ العظیم ۔ صفحہ ۸۹ تفسیر سورۃ ویل للمطففین تفسیر عزیزی میں ہے کہ جناب رسول
اللہ ﷺ نے اہل مدینہ کو یہ سورۃ مبارک سنا کر فرمایا کہ پانچ گناہوں کی سزا دنیا میں ،
پانچ عذاب مقرر کیے گئے ہیں ۔ کسی قوم نے ملکر عہد شکنی نہیں اختیار کی مگر ان کا دشمن ان
پر غالب اور مقرر کردیا جاتا ہے اور کوئی قوم مخالفت شریعت نہیں اختیار کرتی مگر مفلسی
اور محتاجی ان میں داخل ہوجاتی ہے ۔ اور کسی قوم میں زنا اور لونڈے بازی کا رواج نہیں
ہوتا مگر ان میں مری یعنی امراض مہلکہ طاعون ، ہیضہ اور نئے نئے مرض پھیل جاتے

ہیں اور کوئی قوم تول ناپ میں کمی نہیں کرتی مگر مبتلا قحط ہو جاتی ہے اور زکوۃ بند کرنے والوں سے بارش (یعنی نفع والا مینھ روک دیا جاتا ہے) چنانچہ ان سب گناہوں میں ہم مبتلا ہیں اور اس کی سزا پا رہے ہیں۔ لہذا تمام مسلمان مرد عورتوں پر لازم ہے کہ پردہ کا اہتمام کریں، عورتیں گھروں سے نہ نکلیں تاکہ زنا کی بیخ کنی اور بلاء طاعون اور امراض سے اللہ بچائے۔ سب شریعت کے موافق اپنے تمام معاملات طے کرائیں بلکہ گورنمنٹ سے درخواست کر کے اپنا قاضی مقرر کرالیں تاکہ تمام بلاؤں سے نجات ہو اور کثرت سے جب کوئی بلا آئے خواہ طاعون ہو یا کچھ اور دس پانچ افراد اکٹھے ہو کر یہ استغفار پڑھیں

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ (مشکوۃ باب الاستغفار و التوبہ دوسری فصل)

قرآن مجید میں اللہ تعالی فرماتا ہے:

ما کان اللہ لیعذبھم وھم یستغفرون یعنی استغفار کرتے ہی ان پر اللہ عذاب نہیں بھیجتا اور بعد یہ دعا پڑھنی مسنون ہے اور اس کے برکات بے شمار ہیں:

سبحان الملک القدوس تین بار تیسری دفعہ قدوس کو مد کے ساتھ کھینچ کر پڑھیں اور اس کے بعد ربنا و رب الملائکۃ والروح۔

حضرت ابی ابن کعب رضی اللہ عنہ سے جن کو حضرت سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے امام تراویح بنایا تھا اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے بہت سی سندوں سے منقول ہے کہ حضور ﷺ وتروں کی پہلی رکعت میں سبح اسم اور دوسری رکعت میں قل یاایھا الکافرون اور تیسری رکعت میں قل ھو اللہ پڑھا کرتے تھے۔

چونکہ ایسی حدیث شریف کہ جس میں رکعتوں کی گنتی کے ساتھ سورتیں بھی ہر رکعت کی گنا دی گئی ہوں، کوئی حدیث نہیں آئی، امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں





کہ وتر کی تین رکعت پڑھی جائیں اور بجز رمضان شریف کے ہر روز ہمیشہ تنہا پڑھے جائیں اور ابوداؤد، ابن ماجہ، نسائی، ترمذی شریف اور صحیح ابن حبان اور صحیح حاکم اور مستدرک میں حضرت سیدنا عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالی عنہا سے اتنی زیادتی اور ہے تیسری رکعت قل ھو اللہ کے ساتھ قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ برب الناس پڑھا کرتے تھے۔ اور کبیری میں مسند امام احمد بن حنبل رضی اللہ تعالی عنہ سے بروایت ابو امامہ رضی اللہ عنہ مروی ہے کہ وتر کے بعد حضور ﷺ دو رکعت بیٹھ کر پڑھا کرتے تھے۔ پہلی میں اذا الزلزلت اور دوسری میں قل یاایھا الکافرون۔ لہذا وتروں اور وتروں کے بعد کے نفلوں میں اگر بغیر اس عقیدے کے کہ ان سورتوں کے سوا اور کوئی سورت پڑھنا درست نہیں ہے اگر یہی سورتیں وتر و نفل میں پڑھی جائیں افضل ہے۔

حصن حصین وغیرہ معتبر حدیث کی کتابوں سے ثابت ہے کہ بعد نماز صبح جو کوئی تین تین بار ان دعاؤں کو پڑھ لیا کرے تو رات بھر محفوظ رہے۔ چنانچہ خود میں نے بارہا دیکھا کہ بھڑ وغیرہ کرتے میں کبھی گھس گئی تو نکال کر پھینک دیا اور نہ کاٹا اور کبھی کاٹا بھی تو غور کرنے سے معلوم ہوا کہ آج اسکا پڑھنا ہی بھول گئے تھے وھو ھذا

اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ کلھا مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لایضر مع اسمه شی فی الارض ولا فی السماء وھو السمیع العلیم۔۔

## فضائل صلوۃ التسبیح معہ ترکیب

### بموجب روایت حضرت عبد اللہ بن مبارک رضی اللہ عنہ

غنیۃ المستملی معروف بہ کبیری میں ہے کہ حضرت ابو عیسیٰ ترمذی صاحب سنن ترمذی فرماتے ہیں کہ احمد بن عبدہ فرماتے ہیں مجھ سے ابن وھب فرماتے ہیں کہ

میں نے عبداللہ بن مبارکؓ سے صلوٰۃ التسبیح کی ترکیب پوچھی تو آپ نے فرمایا کہ اول
بعد نیت اللہ اکبر کے فقط اعوذ بسم اللہ کے سبحانک اللھم پڑھو پھر پندرہ بار سُبْحَانَ اللّٰہِ
وَالْحَمْدُلِلّٰہِ وَلَآاِلٰہَ اِلَّااللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ پڑھو اعوذ اور بسم الله اور الحمد اور کوئی
بھی سورت پڑھ کر دس بار یہی تسبیح پڑھو پھر رکوع میں دس بار پڑھو پھر رکوع سے
سیدھے کھڑے ہو کر دس بار پڑھو پھر سجدہ میں دس بار پڑھو پھر سیدھے بیٹھ کر دس
بار پڑھو پھر دوسری رکعت میں، اسی طرح، تیسری اور چوتھی رکعت میں بھی۔

دوسری روایت میں حضرت عبداللہؓ ہی سے مروی ہے کہ رکوع میں اول
سبحان ربی العظیم پڑھے۔اسی طرح سجدے میں اول سبحان ربی الاعلی
پڑھنا چاہیے پھر یہ تسبیح مذکورہ پڑھنا چاہیے پھر یہ بھی حضرت عبداللہؓ سے روایت ہے کہ
آپ نے فرمایا کہ اگر صلوٰۃ التسبیح میں بوجہ تاخیر فرض یا ترک واجب سجدہ سہو کرنا پڑے
تو سجدہ سہو میں بجز سبحان ربی الاعلی اور کچھ نہ پڑھا جائے گا اس واسطے کہ تسبیح
یعنی سبحان الله والحمدلله ولااله الاالله والله اکبر ہر رکعت میں فقط پچھتر
بار ہی ثابت ہے کہ وہ چاروں رکعت میں تین سو بار ہو جاتی ہے۔اس سے زیادہ نہیں۔

حضور ﷺ سے مروی ہے کہ آپ نے حضرت عباس رضی اللہ عنہ کو فرمایا کہ
اگر تم اس نماز کو پڑھ لیا کرو تو اللہ تمہارے کل گناہ پچھلے نئے پرانے چھوٹے بڑے
ظاہر اور پوشیدہ اور جو قصداً سرزد ہوئے یا خطا سے سب کو بخش دے گا پھر حضور ﷺ
نے فرمایا کہ چچا تم اس کو روز پڑھ لیا کرو اور اگر ہر روز نہ ہو سکے تو جمعہ کے جمعہ ہی پڑھ
لیا کرو اور اگر ہر جمعہ نہ ہو سکے تو ہر مہینہ میں ایک بار پڑھ لیا کرو اور اگر یہ بھی نہ ہو سکے تو
ہر برس میں ایک بار پڑھ لیا کرو اور اگر یہ بھی نہ ہو سکے تو ساری عمر میں تو ایک بار پڑھ لو
تا کہ اللہ تعالیٰ تمہارے سارے گناہ بخش دے علیٰ ہٰذا حدیث صحیح میں وارد ہے۔



حضور ﷺ فرماتے ہیں کہ جو کوئی بعد نماز ذکر اللہ میں مشغول رہے اور بعد طلوع آفتاب
دو رکعت اشراق پڑھ لے۔ اللہ تعالیٰ اس کو ایک حج اور ایک عمرہ کا ثواب عطا فرماتا ہے۔
حضور ﷺ نے تاکیداً پھر تین بار فرمایا۔ ایک حج اور ایک عمرہ پوری پوری کا ثواب۔ صحیح
حاکم میں آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ جو شخص پورا وضو کر کے نماز پڑھ لیا کرے یعنی
دو رکعت تحیۃ الوضو) تو وہ گناہوں سے ایسا پاک ہو جاتا ہے جیسے آج ہی پیدا ہوا ہو۔

حررہ العبد الراجی رحمۃ ربہ القوی ابومحمد دیدار علی الرضوی نسباً والحنفی مذہباً والمجددی
مشرباً المفتی فی جامع اکبرآباد۔

مورخہ ۱۳ رمضان المبارک ۱۳۳۵ھ نبوی

جمعۃ المبارک۔ ۴ بجکر ۲۰ منٹ

شعر

**ہر کہ خواند دعا طمع دارم ........ زانکہ من بندۂ گنہگارم**

اللہ تعالیٰ تمام مسلمانوں کو اس سے نفع بخشے اور مجھ گنہگار سے اس خدمت
کو قبول فرما کر موجب ترقی مدارج عقبیٰ فرمائے آمین ثم آمین بحرمۃ النبی الامین

تنبیہ: واضح ہو کہ تمام گناہوں سے بڑا گناہ اسلام میں لواطت یعنی اغلام ہے۔ یہاں
تک اہلسنت و جماعت کے نزدیک تو بالاتفاق لواطت اپنی بیوی سے بھی حرام ہے۔
چنانچہ مشکوٰۃ شریف کی حدیث صحیح میں وارد ہے کہ حضور ﷺ فرماتے ہیں کہ تحقیق
خوفناک زیادہ باتوں سے جن کا مجھ کو اپنی امت سے ڈر ہے، بہت ہی خوفناک بات یہ
ہے کہ میری امت میں حضرت لوط علیہ السلام کی امت کے عمل نہ ہونے لگیں کہ وہ عمل

اغلام ہے اور مرغ بازی، مینڈھے لڑانا وغیرہ۔

اسی واسطے عذاب آخرت علماء مجتہدین میں اغلام کی سزا میں اختلاف ہے۔ بعض فرماتے ہیں کہ ثبوت بحکم حاکم فاعل و مفعول دونوں کو روئی لپیٹ کر تیل ڈال کر جلا دیا جائے۔ بعض فرماتے ہیں دونوں کو باندھ کر پہاڑ سے لڑھکا دیا جائے۔ بعض فرماتے ہیں ان کو کھڑا کر کے ان پر دیوار ڈال دی جائے۔ علیٰ ہذا بعد ثبوت زنا شریعت میں حاکم اسلام پر لازم ہے کہ دونوں کو پتھروں سے تمام مسلمان جمع ہو کر اتنا ماریں کہ جان سے مرجائیں۔

سخت افسوس ہے کہ پھر مسلمان اور ایسی بلاؤں میں گرفتار ہوں اور رمضان شریف میں بھی ایسے حرکات سے نہ بچیں۔ بندگان خدا ڈرو اور پھر ڈرو اور توبہ کر کے نمازیں شروع کر دو جو کچھ باقی رمضان رہا ہے، توبہ کر کے روزہ رکھ کر متقی بن جاؤ۔ اسی واسطے یہ روزے فرض کئے گئے ہیں کہ تم متقی بن جاؤ۔

یَآ اَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا کُتِبَ عَلَیْکُمُ الصِّیَامُ کَمَا کُتِبَ عَلَی الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِکُمْ لَعَلَّکُمْ تَتَّقُوْنَ اَیَّامًا مَّعْدُوْدَاتٌ ، پر یقین رکھو۔ اللہ تعالیٰ ہم کو سب کو متقی بنا کر مقبول بنائے۔ آمین ثم آمین

